سال ترویج رقم زد نسّاخ — عقدِ مخمور را دادن قلم ۱۲۹۱

**تاریخ ترتیب مثنوی ذو بحرین مسمیٰ منتہے الافکار تصنیف جناب سید محمود متخلص بآزاد معروف بمنجھلے صاحب رئیس گرامی ڈھاکہ**

شد مرتب چو منتہے الافکار — کان معنے کلام ذو بحرین
سال ترتیب گفتم ای نسّاخ — جان معنے کلام ذو بحرین ۱۲۹۱

**ایضاً**

مثنوی منتہے الافکار چون ترتیب یافت — خاطر نازک خیالان چون گل مضمون شگفت
ہاتف غیبی پے تاریخ سال عیسوی — سرّ معنے مثنوی منتہے الافکار گفت ۱۸۷۴ع

**تاریخ کدخدائی شاہ سید عضد الدین حسن عرف نبی نظیر میان بن جناب شاہ سید محی الدین حسین رئیس ہیبت نگر ضلع میمنسنگہ با دختر فرخندہ اختر اخ اعظم جناب مولوی عبد اللطیف خان بہادر**

دختر اخ معظم کی جو شادی ہو گئی — خوش ہیں سارے ساکنان پردۂ تقدیس آج
میں نے ای نساخ تاریخ عروسی یون کہی — ہو مبارک اجتماع زہرہ و برجیس آج ۱۲۹۱

**ایضاً**

شادی جو ہوئی دختِ برادر کی تو یکبار — کہنے لگیں حوران فرادیس مبارک
ہاتف نے کہا مجھسے پے سال کہ نسّاخ — کہہ شان قران مہ و برجیس مبارک

**تاریخ ترتیب دیوان جناب خواجہ عبد الغفار رئیس ڈھاکہ متخلص باختر ۱۲۹۱ و فا مشتمل بر صنعت تلون و لاحق بتلون یعنے اگر سبب خفیف آخر رکن دوم ہر مصراع را ساقط کردہ شود قطعۂ ذو بحرین در بحر رمل مثمن مقصور یا محذوف و در بحر منسرح مثمن مطوی موقوف یا مکشوف پیدا میشود**

شد دل احباب شاد ان — زینت تدوین گرفت
جام عشرت فزا ے — اختر رنگین نوا
چون سن ترتیب آن را — خاطر ناسخ جست

ہاتف غیبی بگفتا · جوہر نظم وفا
۱۲۹۱

## ایضاً

بفضل خالق چرخ و خور و ماہ · مرتب گشت چون دیوان اختر
برای نام تاریخش ز ناسخ · رقم زد خامہ ام الحان اخضر
۱۲۹۱

## ایضاً

نکتہ فہمان دہر کو مژدہ · کہ مرتب ہوا کلام وفا
سال ترتیب کا ہوا جو خیال · طرۂ نظم و فاخر نے کہا
۱۲۹۱ ہجری

## تاریخ بنای شاہ باغ جناب خواجہ عبد الغنی سی ایس آئی رئیس اعظم ڈھاکہ

آن خواجۂ خواجگان کہ بنیاد نہاد · باغی کہ از و تازہ دماغ خواجہ
تاریخ بناش یافتیم اے نساخ · چیدیم چو گل ز شاہ باغ خواجہ
۱۹۲۴
۵۰
۱۸۷۴ع

## ایضاً

خواجہ صاحب نے کیا بنایا باغ · جس سے باغ ارم کا دل ہو داغ
۱۸۷۴ع
باغ کا در جو ہی تماشا ہی · چشم مشتاق کی طرح وا ہی
قصر ہر ایک رشک قصر فلک · جان دین جس پہ جن و انس و ملک
کیا بیان کیجیے ناچ گھر کیا ہی · ناچ گھر پریوں کا اکھاڑا ہی
اوسکی محراب ابرو خوبان · اور دروازہ چشم محبوبان
فرش اوسمین ہی سنگ مرمر کا · خون ہی دل جس سے لعل و گوہر کا
گول گھر دونوں اک تماشا ہین · مردم دیدۂ تمنا ہین
اور دیوار باغ پر و بہار · جیسے محرم کی خوشنما دیوار
جالی دیواروں مین ہی حلقۂ جال · دل سیّارے کے لیے جنجال
اور تالاب چشمۂ حیوان · نہر حیوان ہی ایک نہر روان
اوسمین کشتی جو تیز چلتی ہی · خلق کہتی ہی گویا مچھلی ہی
ہی بھرا قانہ سے کوئی تالاب · کسی تالاب مین بط و سرخاب

غوطہ زن ایک ہین ہے مرغابی
دوسرے ہین ہے مردم آبی

مچھلیان ہین کہ برق یا سیماب
دل عشاق سے سوا بیتاب

جو صدف ہے وہ ہے گہر کی کان
دانت رکھین بتون کے جیسے کان

صاف آب گہر سے وہ پانی
سات١٥ تالاب بھی بھرے پانی

گھاٹ ایسے ہین چکنے پتھر کے
کہ تماشائیون کا دل پھسلے

پل ہے ہر ایک رشک پشت فلک
جس سے حیران تمام جن و ملک

پل کہان جونپور کا اب
لوٹا٥٢ ہے کا پل بھی لوہا مان گیا

روے صاف بتان ہے صحن چمن
یا کہ زہاد کا دل روشن

جا بجا ہے جو چبوترا سنگین
کوئی سادہ ہے اور کوئی رنگین

کہین کرسی دھری ہے موقع سے
کہین چوکی رکھی ہے موقع سے

روش اور پٹریون کو کیا کہیے
دلستان اور دلربا کہیے

راہ ظلمات اوسکی راہ تمام
لعل و دُر ریزہا ہے سنگ خام

خاک رہ سرمہ ہے صفاہان کا
سنگ رہ لعل ہے بدخشان کا

خاک رہ نور چشم اہل نظر
سنگ رہ خال روے شمس و قمر

جہان فزا باغ کا وہ ہر گوشہ
خلد و فردوس کا جگر گوشہ

مورتین جابجا ہین وہ پر نور
کوئی غلمان ہے تو کوئی ہے حور

دیکھنے والے رہگئے حیران
پر نہ سمجھا کوئی کہ ہین بے جان

کہین فوارے ہین گہر افشان
آرزوے نگاہ خوش نگہان

درفشان ہے ہر ایک فوارہ
ابر نیسان کو دھار پر مارا

سچ جو پوچھو ہے دید فوارہ
تازگی بخش روے نظارہ

اور جو فوارون کا خزانا ہے
موتیون کا وہین ٹھکانا ہے

اک طرف کو پڑے ہین وہ جھولے
جھولے جو اوسمین پھر کہان بھولے

جھولا ہے یا کہ ہے یہ تخت روان
ہے سلیمان کا جسپہ دل قربان

١٥ سات تالاب ... باغ ... اوسمین سات تالاب ہین ... ایک ...

چھوٹتے اوسمین ہین حوضین پڑے
دیکھتے ہین تماشبین کھڑے

گگائے ساون ہین جھولے والے
سننے والے ہین جس سے متوالے

پینگ بھر دیتا ہے کوئی تازہ جوان
کوئی گانے مین ہے لگائے دھیان

چرخ ہے چوب کرد کے ہنڈولا ہے
دور اسکا مگر نرالا ہے

کہین بہار و بہ نفس ہے تیز ہوا
کہین چھڑکاؤ کر رہی ہے گھٹا

وہ سطر اہی سبزہ زار تمام
رشک کھاتا ہے چرخ مینا فام

خضر بھی دیکھ لے تو غیرت سے
آب حیوان مین جاکے ڈوب مرے

کہین شہدی ہے اور کہین جلبی
کسی جانب کو ہے سیہ تلسی

بوٹی اکسیر کی لگی ہے کہین
کیمیاگر کی جان کی تسکین

ہین نباتات جا بجا وہ لگے
ہین جو ہوس بھی تاک مین جسکے

کہین ہر دم گیاہ یہ جوبن
اہل چین کہتے ہین جسے جنسن

## ایضاً

نوک کی سلے رہے ہین خار تمام
پہلوے گل مین جو ملا ہے مقام

ایک جانب کو لالۂ بے داغ
گلشن عدن کا ہے چشم و چراغ

کہین صدبرگ نارون ہے کہین
کہین شبو ہے نسترن ہے کہین

سرخ پوش اک طرف کو ہے لالا
زرد پوش ایک سمت کو گیندا

کہین چمپے کا پھول ہوش ربا
رنگ روپ اور باس مین یکتا

غنچے اک سمت مسکراتے ہین
اکطرف گل بھی ہنستے جاتے ہین

برگ گل پان کھا رہے ہین کہین
رنگ اپنا جما رہے ہین کہین

زلف سنبل بھی ہے بنائے ہوے
آنکھ نرگس بھی ہے لگائے ہوے

اکطرف مسی ملتی ہے سوسن
اک طرف سیوتی پہ ہے جوبن

عطر مین ڈوبی ہے کہین نسرین
پھولون مین یاسمین بسی ہے کہین

کنگھی اک سمت کو بشوق کمال
زلف سنبل کا کر رہی ہے خیال

جا بجا ہے گل فرنگ ایسا — جسکی بو باس رنگ سب سے جدا
سبھی کر کر کے اپنا اپنا سنگار — نو عروسان باغ ہین طیار
پتّے پتّے پہ اک نیا جوبن — پھول کا ہر درخت اک گلشن
پھول جتنے ہین سب بہار کی جان — نخل جتنے ہین سب ثمر افشان
سرو ہر ایک غیرت طوبا — صدقے شمشاد پر ہوا سدرا
قلب عاشق سے جو صنوبر ہے — دلبر سبز رنگ کا گھر ہے
تاک اک سمت کو بعیش و سرور — شیشون مین بھرتے ہین شراب طہور
نونہالون نے یہ کمال کیا — جو گیا باغ مین نہال گیا
اسکے ہر ہر درخت کا سایا — سایۂ بال ہما سے سوا
چشم براہ ہر کیاری ہے — خواجہ صاحب کی انتظاری ہے
باغبان سارے مست دیدن گل — سارے گلچین ہین محو چیدن گل
اک طرف کو بتان یغمائی — مست و سرگرم جلوہ فرمائی
کہین گلگشت مین ہے باد صبا — کھا رہی ہے کہین بہار ہوا
اک طرف سیر مین ہے نکہت گل — زمزمہ سنج اک طرف بلبل
قمریان ایک سمت نغمہ زنان — اور طاؤس اک طرف رقصان
ایک جانب تو کبک قہقہہ زن — اک طرف نغمہ سنج مرغ چمن
ایک جانب ہے طوطیون کا ہجوم — لالون نے اک طرف مچائی ہے دھوم
نغمہ زن اک طرف پپیہا ہے — بولتی ایک سمت مینا ہے
ایک جانب تدرو گرم خرام — نفس کا دم ہو بند جس سے مدام
اوڑتے ہین ایک سمت کو ہریل — کوکتی اک طرف کو ہے کویل
اک طرف کو ہے شور پے در پے — خواجہ صاحب کا طوطی بولتا ہے
وصف اس باغ کا ہو کیا تحریر — کہ نہین ہے جہان مین جسکا نظیر
وصف اس باغ کا کہون سے بیان — جس مین قاصر زبان وہم و گمان

پہونچے اس باغ کو نہ عالم باغ
ایسے ہو وینگے عدن مین کم باغ
دل باغ مراد و روز افزون (نام باغ ۱۲)
رشک سے ہو گیا ہی اس سے خون
اور فرح بخش (نام باغ ۱۲) اور قیصر باغ (نام باغ ۱۲)
رکھتے ہین اپنے دل مین اسکا داغ
نے حقیقت ہے باغ بیگم (نام باغ ۱۲) کا
کمپنی باغ کا ہے کیا رتبہ
چھپ گیا چشم خلق سے بارے
باغ شداد (نام باغ ۱۲) ستم کے مارے
دیکھین اس باغ کا جو آ کر رنگ
باغبانان چین کے عقل ہو دنگ
کیا عیان ہووے باغ کی خوبی
جسمین معشوق کی سے محبوبی
رونق افزا ہے روے برگ و نوا
نور بخش جبین آب و ہوا
ہو فدا تازگی و شادابی
صدقے سرسبزی اور سیرابی
متعین ہے روز پہرے پر
دنکو خورشید اور شب کو قمر
کیون نہ کہیے کہ ہے یہ باغ جنان
کہ نہ صیاد نے خزان ہے یہان
اسکی دریا نے جو سیر آئے
اپنے دل کی مراد رضوان پائے
اسکی تاریخ کا جو دھیان آیا
ہاتف غیب نے یہ فرمایا
تو نہ اب فکر سال باغ مین رہ
چمن بے نظیر و زیبا کہہ
۱۲۹۱ھ

ایضاً

پھر وہین چرخ سے زبان شورسا
بول اوٹھی جنان رومی صد فردوس
۱۲۹۱

ایضاً

طائر سدرہ یون نوازن ہے
سال اسکا فضائے گلشن ہے
۱۲۹۱

ایضاً

ہوا اس باغ مین مرا جو گذر
ہوئی تسکین خاطر مضطر
رنج و اندوہ دل سے دور ہوا
کچھ عجب طرح کا سرور ہوا
درد و غم مدتون کا بھول گیا
گل کی صورت خوشی سے پھول گیا
سیر گلزار نے سکھائی یہ بات
دم گلگشت دل مین آئی یہ بات

رئیس ہیبت نگر و خویش اخ اعظم جناب مولوی عبد اللطیف خان بہادر

بے بہا بے نظیر مُرد افسوس ۔ دادہ شد جا بجلد ربّ جلیل
سال تاریخ فوت او ز حساب ۔ گفت نساخ بے نظیر عدیل ۱۲۹۲

تاریخ وفات مولوی کرامت علی جونپوری متوطن بامر بادہ ہو سے گلے

کرامت علی جونپوری امرد ۱۲۹۲

تاریخ وفات خواجہ بدر الدین مھرکن دہلوی

بدر الدین مھرکن لاثانے ۔ رفت از دھر سوے ملک عدم
سال تاریخ وفاتش نساخ ۔ وسعت رحمت حق گشت رقم ۱۲۹۲

تاریخ وفات قاضی محی الدین مرحوم رئیس کہار دیہ ضلع فریدپور یکی از عزیزان مصنف

پاک دین قاضی محی الدین بمرد ۔ خاطرم شد با غم و اندوہ جفت
بے تکلف بہر سال رحلتش ۔ عقل مصباح ارم قاضی بگفت ۱۲۹۲

تاریخ وفات شیخ محمد حسن مرحوم لکھنوی معروف بخبر شد مقیم کلکتہ

آن شیخ حسن کہ بود عامل ۔ رخت سفر عدم چو بر بست
نساخ بدان کہ سال فوتش ۔ گلگونۂ عارض کمال ست ۱۲۹۲

ایضاً

چون حسن رحلت گزین شد از جہان ۔ دل بہ سینہ ز آتشش اندوہ تفت
بہر سال انتقالش از حساب ۔ گفت ہاتف از جہان مرشد برفت ۱۲۹۲

تاریخ بغاوت اہالیان صربستان وغیرہ صوبجات ممالک روم

در روم ز اغواے شہ کشور روس ۔ با شاہ ور عایاست ستیز بیجا
این واقعہ را کہ خواستم تاریخے ۔ نساخ بگفت رستخیز بیجا ۱۲۹۲

تاریخ ترتیب دستور پارسی آموز مؤلفہ مولوی عبد اللہ العبید سوپرنٹنڈنٹ مدرسہ ڈھاکہ

بسال سعد چو ترتیب یافت ای نساخ ۔ گرفت جملہ جہان نور پارسی آموز
نوشت مصرع تاریخ کلک تحقیقم ۔ صحیح قاعدہ دستور پارسی آموز ۱۲۹۳

## ایضاً

| | |
|---|---|
| شد مرتب چو پارسے آموز | غنچۂ خاطر سخن بشگفت |
| سال تاریخ ہاتف غیبی | از فلک مطلب غریب بگفت ۱۲۹۳ |

## تاریخ طبع شدن مثنوی منتہی الافکار تصنیف جناب سید محمود متخلص بآزاد رئیس ڈھاکہ

| | |
|---|---|
| گل گل شگفت غنچۂ دلہاے دوستان | چون مثنوی غیرت گلزار چاپ شد |
| نساخ گفت مصرع تاریخ سال طبع | جان کمال منتہی الافکار چاپ شد ۱۲۹۳ |

## تاریخ وفات نسیم اسحق قوم یہود باشندہ کلکتہ

| | |
|---|---|
| مرد نسیم آہ صد افسوس آہ | شد دل من با غم و اندوہ جفت |
| سال وفاتش قلم دو زبان | مرد یک چشم مروت بگفت ۱۲۹۳ |

## تاریخ وفات داروغہ میر واجد علی لکھنوی

| | |
|---|---|
| میر واجد علی ستودہ صفات | بود بحر کرم جہان فیوض |
| بہر سال وفات او نساخ | شد رقم مہر آسمان فیوض ۱۲۹۳ |

## تاریخ وفات حاجی صوفی محمد انصر مرحوم باشندہ بنیاچونگ ضلع سلہٹ

| | |
|---|---|
| محمد انصر آن کو بود صوفی | زبان در وصف او گویا کہ لال ست |
| سن ترحیل او ای قلب محزون | محیط فضل دریاے کمال ست ۱۲۹۳ |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| صوفی انصر کہ گشت واصل حق | بود از زمرۂ معرفت واقف |
| سال ترحیل او ز روے حساب | گفت نساخ فاضل العارف ۱۲۹۳ |

ایضاً

| | |
|---|---|
| صوفی انصر شد ز دنیا سوے ملک عدم | شد دل اہل جہان مملو ز رنج و درد و غم |
| بہر سال نقل آن خورشید چرخ علم و فضل | آفتاب آسمان نور عرفان شد رقم ۱۲۹۳ |

## تاریخ وفات حضرت سلطان روم سلطان عبد العزیز خان عثمانی نور اللہ مرقدہ

| | |
|---|---|
| مرد چون پادشہ روم و عرب | کہ بود مسکن و ماوایش بہشت |
| کلک نساخ سن رحلت او | سفر خادم حرمین نوشت ۱۲۹۳ |

مرد سلطان زمان قیصر روم — حیف افسوس دریغا دردا
ایضاً
بسال نقلش که ز هاتف جستم — غم سلطان زمانہ گفتا
۱۲۹۳

### تاریخ جلوس حضرت سلطان مراد افندی سلطان روم

چو بنشست بر تخت سلطان مراد — زہے وارث ملک و تاج و نگین
طلب کردم از فکر سال جلوس — بگفتا ابن غازی روے دین
۱۲۹۳

ایضاً

تخت نشین گشت چو سلطان مراد — باد بعہدش دل ایام شاد
گشت رقم مصرع سال جلوس — خادم حرمین شہ پاک زاد
۱۲۹۳

### تاریخ وفات مولوی حافظ رحمت اللہ الہ آبادی کہ اعمای مادر زاد بود

مرد حافظ رحمت اللہ حیف حیف — شد دل احباب او بار یخ جفت
ہاتف غیبی پے تاریخ او — مرد حافظ آه و اویلا بگفت
۱۲۹۳

ایضاً

وفات مولوے رحمت اللہ — نابینا سے مادر زاد انتقال فرمود
۱۲۹۳ — ۱۲۹۳

ایضاً

وداع حافظ مولوی رحمت اللہ
۱۸۷۶

### تاریخ مراجعت سید محمد باقر متخلص بباقر بوطن خود بعد از مدت نہ سال کہ درین اثنا ہیچ خبر ایشان بعزیزان ایشان نرسیدہ بود

از سفر سید محمد باقر آمد در وطن — شد دل یاران ز شادی نغمہ سنج مرحبا
مصرع تاریخ سال مقدمش نساخ گفت — یوسف گم گشتہ باز آمد بکنعان اے صبا
۱۲۹۳

### تاریخ وفات مولوی لطیف الدین مرحوم باشندہ الاچی پور ضلع ڈہاکہ

حیف افسوس آه وا ویلا — شد ز دیر کہن لطیف الدین
گفت نساخ سال ترحیلش — قدردان سخن لطیف الدین
۱۲۹۳

ایضاً

حسن خاتمۂ لطیف
۱۲۹۳

### تاریخ وفات مولوی محمد ادریس مرحوم باشندہ بولائی ضلع میمنسنگہ

بمرد ادریس آن جان فضیلت — ز دست آسمان فریاد فریاد
طلب کردم چو سال او ز ہاتف — بگفت ادریس با رحمت قرین باد
۱۲۹۳

## تاریخ جلوس حضرت سلطان عبدالحمید خان سلطان روم

حامیِ دینِ خدا سلطان عبدالحمید — تخت نشین شد پے مصالحِ سلطنت
ناسخ از انبساط سال جلوسش بجست — گفت سروش از فلک مقدرتِ سلطنت ۱۲۹۳

### ایضاً

تخت نشین شد کنون سلطان عبدالحمید — از مددِ طالع و ہم زرسائی بخت
سال مسیحی که جست خاطرِ ناسخ ما — ہاتفِ غیبی بگفت اوجِ نو تاج و تخت ۱۸۷۶ع

### ایضاً

قیصرِ با شکوه و شان شاه دلیرِ نوجوان — زیبِ سریرِ روم شد بالد از انبساط تخت
خامۂ تہنیت نگار بر سرِ لوحِ روزگار — سالِ جلوس زد رقم پایۂ اوجِ تاج و تخت ۱۸۷۶ع

### ایضاً

مقبول خالق الله سلطان عبدالحمید ۱۲۹۳

### ایضاً

تجمل عبدالحمید خان ۱۲۹۳ — گلگونۂ عارض اکلیل ۱۲۹۳

## تاریخ لقبِ شاہنشاہی حضرت کوئین وکٹوریا ملکۂ معظمہ انگلستان و قیصرِ ہندوستان

فرخ ہمای دولت و اقبال که شاہنشہِ ہند — شده گلگونه کشِ چہرۂ فتح و نصرت
زیبِ اورنگ فرہنگ آمد دانش و ہنگ — فلکِ رفعت و تمکین و جہانِ عظمت
داورِ عادلِ فرزانۂ فرزانه پسند — شرفِ سیف و قلم مفخرِ جاه و حشمت
مصلحت خواهِ جہان عاملۂ علم پسند — ضامنِ امن رعایا به وفورِ شفقت
خفته بخشش پرده کشای اثرِ شیوۂ عفو — شوکتش آینۂ نصفت و لطف و فطنت
ہندیان از اثرِ سعی وے آموخته اند — بہترین شیوۂ تعلیم علوم و حکمت
آنکه از تربیتِ معدلت و مرحمتش — چمن ہند شده رشکِ ریاضِ جنت
کرد ناسخ چنین سال مسیحی تحریر — شد شہنشاهِ زمان ملکۂ جاه و قدرت ۱۸۷۷ع

## تاریخ وفات مولوی محمد اعلم مرحوم منصف سرپیال

مرد افسوس مولوی اعلم — آن گلِ باغِ صدق و ایقان بود

سال ترحیل او رقم کردم ‌ ‌ ‌ ‌ صاحب شرع بحر عرفان بود ۱۲۹۴ھ

## تاریخ وفات قاضی عبد الباری صدر انجمن مذاکرۂ علمیۂ کلکتہ رحمۃ اللہ علیہ

قاضی عبد الباری آن سرچشمۂ علم و فضیلت ‌ ‌ ‌ ‌ رفت از دنیا سوی ملک عدم افسوس در دا

بہر سال انتقالش ہاتف غیبی بصد غم ‌ ‌ ‌ ‌ ارتحال جامع المعقول و المنقول گفتا ۱۲۹۴ھ

## ایضاً

قاضی عبد الباری جان داد ۱۲۹۴ھ

## تاریخ وفات منشی شمس الدین احمد خان بہادر صدر الصدور چاٹگام رئیس مسعدی پور

آن شمس الدین عنبر ور روزگار ‌ ‌ ‌ ‌ بود چرخ دوستی را آفتاب

سال نقلش این دل محزون بگفت ‌ ‌ ‌ ‌ مہر تو انوار توحید احتساب ۱۲۹۴ھ

## تاریخ وفات منشی عنایت علی مرحوم یکی از روسای ڈھاکہ

عنایت علی زیب خلد ۱۲۹۴ھ

## تاریخ وفات یعقوب خان غازی امیر کاشغر

آن امیری کہ بود نامِ شریفش یعقوب ‌ ‌ ‌ ‌ چون ز دنیای دنی رفت سوی باغ بہشت

خامہ ام بہر سنِ عیسوی و ہجری نیز ‌ ‌ ‌ ‌ رونق کاشغر شد رفت یعقوب نوشت ۱۲۹۴ھ ۱۸۷۷ء

## ایضاً

امیر عادل کاشغر ۱۸۷۷ء

## تاریخ وفات شریف عبد اللہ بن عون مرحوم شریف کعبۂ معظمہ

شریف زاہد قدسی خصال عبد اللہ ‌ ‌ ‌ ‌ کہ بود حاکم بیکس نواز فرخندہ کیش

چو فکر سال رحیلش نمودم ای نساخ ‌ ‌ ‌ ‌ شریف زاہد کعبہ شریف گفت سروش ۱۲۹۴ھ

## ایضاً

داعی شریف کعبہ شریف ۱۲۹۴ھ

## تاریخ وفات مولانا شاہ عبد الغنی بن مولانا شاہ ابو سعید قدس اللہ اسرارہما کہ بمدینۂ منورہ انتقال فرمودند

وصال عبد الغنی
۱۲۹۴ھ

# خاتمۃ الطبع

الحمد للہ کہ ضمیمہ گنج تواریخ جناب جامع کمالات مولوی ابو محمد عبد الغفور خان صاحب بہادر المتخلص بہ نساخ ڈپٹی کلکٹر ضلع ڈھاکہ کا مطبع نظامی واقع کانپور میں بکمال اہتمام صحیح سکمہ تمام ہوا اور حسن صوری و معنوی سے مقبول خواطر خاص و عام ہوا ماشاء اللہ اسم بامسمی جواہر تواریخ کا گنجینہ ہے اور نقود حسن ہوا کا خزینہ کیسے کیسے تاریخون کے عمدہ اور بے نظیر مادے ایجاد فرماتے ہین گویا خزانۂ الہام سے ہاتھ آئے ہین ہر تاریخ مؤرخ لہ کے حسب حال ہے فی الحقیقہ یہ جناب مؤرخ صاحب کا کمال ہے یہ تو سب ایکطرف مقام تعجب اور قابل تحسین و تحسینت یہ بات ہے کہ باوجود اشغال کثرت کار یعنی کئی عہدے جلیل کہ سرکار باقتدار ملکہ معظمہ سے متعلق ہین اون سب کا دیانت سے انجام دینا اور پھر تالیفات اور تصنیفات مین مصروف ہونا انھین کا کام ہے حقیقت مین تائید اور توفیق جناب ذو الجلال والاکرام ہے کمال ذہانت اور فطانت سے اپنے امثال و اقران مین ممتاز ہین فرط اخلاق و مروت سے ہر وضیع و شریف کے نزدیک واجب الاعزاز ہین الحاصل چونکہ انکے محامد کا بیان حد تحریر و تقریر سے زیادہ مفہوم ہوتا ہے اس منزل سے فقط ایک شعر پر اکتفا کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے شعر

زبان سے ہو سکے توصیف کب اس مہر خوبی کی ... نہین زیبے ہے ممکن ثنا خورشید انور کی

وجہ مہر و دستخط برای سند اینی کہ کتاب ہذا مطبوع مطبع نظامی ست مہر و دستخط مہتمم مطبع ثبت گردید

العبد

محمد عبد الرحمن بن حاجی محمد روشنخان مرحوم بقلم خود

محمد روشن خان حنفی ... محمد عبد الرحمن بن حاجی

غلطنامہ گنج تواریخ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۵ | ۸ | اسرار بہا | اسرار ہم | ۴۴ | ۹ | بازو رہا | بازو بہا |
| ،، | ۱۹ | بہرادر | وبہادر | ۵۸ | ۷ | بدر الدین | بدر دین |
| ۴۱ | ۱۰ | بجسکے | جسکے | ،، | ۱۲ | سجر شد | سپر شد |

هو الغفور الرحیم

# ان من البیان لسحرا

درین زمانِ بهجت اقتران بفضلِ خداوند حقیقی دیوانِ سوم مسمیٰ بنامِ تاریخی




باهتمام احقر الانام عاجز محمد عبد الرحمن بن حاجی محمد روشن خان غفر لهما الله المنان

در مطبع نظامی واقع کانپور مطبوع گردید




ندیا دل اوسے جو ظالم پہ مائل نہوا
اوسکو چاہا نہ کبھی مجھسے جو غافل نہوا

رک گئی تیغ تری دیکھکے بیمار ضعیف
امتحان کے بھی کسی طرح مین قابل نہوا

مہر سے ہی واسطے رکھا ہوا امانت کیطرح
اشتیاک چرخ سے جو قصد کہ نازل نہوا

ظلم کی تھی یہ غارت کہ وہ چپ بیٹھ رہے
وصل کا لطف شب وصل بھی حاصل نہوا

دھیان اوس بت کی مگر سنگدلی کا تھا مجھے
حلق پر میرے رواں خنجر قاتل نہوا

وصل مین سینہ بسینہ ہوئے اونسے تو بھی
رشک دشمن کا جو تھا داغ وہ زائل نہوا

اونکو کب لاسے یہان لیگئے کب مجھکو وہان
ہمہ مون کونسا دعوی تھا کہ باطل نہوا

کیفیت خلد کی کیا اوسپہ کھلے دنیا مین
محفل عام مین بھی تیرے جو داخل نہوا

مرگیا اپنا گلا کاٹ کے جب تنگ آیا
جان دی مین نے یہ منت کش قاتل نہوا

دل دیا مین نے تو اوس مہر شمائل کو کہ آہ
کارگر جسپہ کبھی جادوے بابل نہوا

کس سے نساخ مین لون داد فصاحت کی بھلا
حیف صد حیف کہ اب افصح و اکمل نہوا

کس لیے ملکے بتوں سے یہ بھلا ٹوٹ سجا ہے
کوئی نخچیر ہوا ناسخ مرا دل نہوا

کہتے ہیں وہ اثرِ گریہ سے کیوں ہوئے نرم
کوئی نخچیر ہوا ناسخ مرا دل نہوا

خوش مجھے قتل بھی کرکے دلِ قاتل نہوا
کہ ادب سے جو تپاں ہیں دمِ بسمل نہوا

گلستان میں ہے غلامِ حبشی کا کیا کام
یہ ہوا خوب کہ جو رخ پہ ترے تل نہوا

نو سے اوس منہ کے لیے کھولی گرہ کاکل کی
وا شبِ وصل میں کب عقدۂ مشکل نہوا

اسطرح بکھرے ہیں موتی تری مٹی جھاب
قیس تو کسلیے گردِ پسِ محمل نہوا

اپنے عاشق کو سمجھتے نہیں عاشق جبتک
خوار ہاتھوں سے عدو کے سرِ محفل نہوا

عمر بھر وحشت نوردی سے رہا شوق مجھے
تا دمِ مرگ ہیں منت کشِ منزل نہوا

وہ چھری تیز چلی حلق پہ ناسخ کہ بس
حیف نظارۂ قاتل دمِ بسمل نہوا

خفا کیوں ہو گئے تم یہ ہوا کیا
مری تقصیر کیا میری خطا کیا

نہیں لکھی ہے جسنے تلخیِ ہجر
ملیگا وصل کا اوسکو مزا کیا

چلے کیوں اوٹھ کے سوتے سے یکبیر
یہ بیٹھے بیٹھے صاحب کو ہوا کیا

ہوسے عاشق تو اسیر جو نہ پوچھے
ہماری عاشقی کا پوچھنا کیا

ہے تیری چال کا انداز ہی اور
کوئی پیغام لائی ہے صبا کیا

نہیں پاتا ہوں جب میں اونکو گھر میں
خیال آتے ہیں میرے دل میں کیا کیا

کروں جو عرض مطلب تو کہیں وہ
کہ تو کیا اور تیرا مدعا کیا

شکایت میری کرتے ہو عدو سے
بھلا تمسے کروں اسکا گلا کیا

وفائے وعدہ کو پوچھا تو بولے
کہ وعدہ چیز کیا ہے اور وفا کیا

ستمگر بے وفا و عاشق آزار
تمہاری خوبیوں کا پوچھنا کیا

عذابِ جان کبھی گھٹتا ہے ہر دم
وہ کرتے ہیں مرے حق میں دعا کیا

مریضِ عشق کے حق میں طبیبو
مجرب موت سے ہوگی دوا کیا

نہیں پھرتا جو قاصد لکھ گیا یون
کہیں بھولے سے خط میں مدعا کیا

زبان بے سبب یون کاٹی نجاتی
خدا جانے کہ قاصد نے کہا کیا

بگڑ ہی جب گئی فصاح اون سے
شکایت کیا ہے شکوہ کیا گلا کیا

لگنت کے ساتھ وصل کا انکار دیکھنا
وہ نشہ مین بھی کیسے ہین ہشیار دیکھنا

شمشیر کو نہ کھینچیے زنہار دیکھنا
کافی ہے قتل کو مرے ابرو یار دیکھنا

اون کے مکان سے جب نکالے گئے ہین ہم
بس رہگیا ہے اک در و دیوار دیکھنا

اونسے بھی کھسکے دیکھیے کتنے ہین بنگلے گیا
بیچین ہے دل کو کوئی خریدار دیکھنا

اونکو نظر اوٹھا کے جو دیکھوں تو کہتے ہین
دیکھو نہ اس طرف کو خبردار دیکھنا

فصاح کو سے یار مین لٹنے کا خوف ہے
جانے کو جاؤ پر رہو ہشیار دیکھنا

لوٹتے ہین لطف ہم بزم خیال یار کا
وصل کیا یان دھیان بھی آتا نہین اغیار کا

وصل جو تقدیر مین لکھا نہین ہے یار کا
شامت طالع مری اقبال ہے اغیار کا

کیا بگاڑا تھا ہماری آنکھوں نے اغیار کا
کر دیا کیون بند ہر روزن تری دیوار کا

خانۂ صیاد مین محشر کہین برپا نہو
فصل گل مین ہے برا کھلنا مری منقار کا

آنکھ کا ڈھیلا نہ رکھا ہو کسی مشتاق نے
بند کیونکر ہو گیا روزن تری دیوار کا

گر نہووے صبح وصلت صبح محشر ہی سہی
ہجر کی شب منتظر ہون صبح کے آثار کا

جھانکتے اونکو اگر دیکھا نہین اغیار نے
بند ہونا بے سبب ہے روزن دیوار کا

اب بھی کہیے گا نہین تاثیر گریے مین مرے
بے سبب گرنا نہین ہے خانۂ اغیار کا

ناتوان وہ ہون کہ مرجاؤنگا دبکر ہے یقین
پڑ گیا سایہ بھی گر مجھپر تری دیوار کا

جھانکتے دیکھا ہے مجھکو روزن دیوار سے
اب کوئی موقع نہین ہے عشق سے انکار کا

وعدہ کی شب سو گئے ہین بخت انجم کے سوا
ساتھ دیگا کون اپنے دیدۂ بیدار کا

وان کی باتین اور ہین وان کا قرینہ اور ہے
بزم جانان مین بھلا یارا کسے گفتار کا

روتے روتے ہوگئے یاں کور ہم تو بہر دید / اب بھروسا حشر میں کسکو بھلا دیدار کا
سیر کو آتے ہیں وہ یہ ہے نگاہوں کا ہجوم / بند یکسر ہوگیا ہے رستہ بازار کا
یہ کہوں کیونکر کہ غافل ہیں وہ میرے حال سے / رات دن تو ہے خیال اونکو مرے آزار کا
حشر برپا ہوگیا گھر سے نہ باہر آئیے / کام نالوں نے نکالا آپ کی رفتار کا
جو جہاں تھا رہگیا وہ مثل نقش پا وہیں / سیر میں یہ معجزہ دیکھا تری رفتار کا

اسقدر شوق شہادت ہے پھڑک جاتا ہے دل
نام ای نساخ کوئی لے اگر تلوار کا

سرمہ جو تم لگاتے تھے یہ بھی بہانہ تھا / کہیے تو مرگ غیر پہ آنسو بہانہ تھا
تم اور آتے میرے ہی عیادت کو سچ کہو / احوال میرا تمنے عدو سے سنا نہ تھا
وعدہ کیا تو مجھسے گئے گھر رقیب کے / شکوہ کیا جو آپ سے میں نے بجا نہ تھا
نے وصل کا خیال نہ مرگ عدو کا دھیان / ملتے ہی اونکے دل میں کوئی مدعا نہ تھا
پھر پھر کے آنکھ خوب ہی دیکھا کیا اوسے / گویا شب وصال تھی روز جزا نہ تھا
ظلم و ستم ہو مجھپہ نہ اب جور و نے جفا / گویا کہ میں کبھی کا ترا آشنا نہ تھا
اوسنے رقیب کو جو لگایا نہیں ہے منہ / اگلا سا اوسکے بوسے میں کیوں مزہ نہ تھا
مارے خوشی کے سب اوٹھا لطف وصل رات / گہ مست ہو تھا گاہ میں محو ترانہ تھا
محشر میں دیکھنا کوئی بیتا بیاں مری / گویا شب فراق تھی روز جزا نہ تھا
اب پوچھتے نہیں مجھے خوبان روزگار / جیتا تھا جنپہ یوں تو مرا بھی زمانہ تھا

جھوٹی خبر اوڑائی تھی سچ تو یوں ہے
نساخ مرگیا ہے عدو نے کہا نہ تھا

سمجھو تو ذرا دل میں یہ جب حال مرا ہوتا / جھوٹا ہی کوئی وعدہ تمنے جو کیا ہوتا
دنیا کا نہ عقبےٰ کا پھر شوق ذرا ہوتا / نساخ میں جسکا ہوں وہ کاش مرا ہوتا
ہے رنج یہی مجھکو کیوں رنج دیا تمکو / تھا خوب جو حال اپنا تمنے نہ سنا ہوتا
دن رات بھلا ہوتی یہ خط و کتابت کیوں / گر وصل دوام اوسکا قسمت میں لکھا ہوتا

بدنامی و رسوائی ہرگز نہ کبھی ہوتی — تمنے جو رقیبوں کا کچھ پاس کیا ہوتا

ہوتی یہ خوشی مجھکو دل اپنا نکل آتا — سینے پہ کبھی تمنے تو ہاتھ رکھا ہوتا

دل دیکے ادا کیا ہو حق تیری محبت کا — گر جان بھی دیدیتا تو بھی نہ ادا ہوتا

بیتابی و بیخوابی ایسی نہ کبھی ہوتی — رسوا شب وصلت کا جو راز ہوا ہوتا

جسوقت گلے تو نے ایجان لگایا تھا — مرجاتے خوشی سے ہم اوسدم تو مزا ہوتا

دیتے نہ گرہ دلبر گر اپنی محبت کی — عقدہ یہ مرے دل کا کس طرح سے وا ہوتا

آرام سے یوں سوتے وہ غیر کے پہلو میں — ای کاش مرا نالہ کچھ بھی جو رسا ہوتا

کب رحم تمہیں آتا ہوتا تمہیں کیوں باور — حال اپنا جو غیر دل سے تمنے نہ سنا ہوتا

اوسکے تو نہ آتے پر ہم جان کو دے بیٹھے — بتلاؤ کوئی مجھکو وہ آتے تو کیا ہوتا

ہیں ہجر میں مدت سے تو صبر کا خوگر تھا — گر مجھسے نہ ملتے تم کیوں رنج سوا ہوتا

جاتے یہ ترے دی جان بس خیر ہی گذری — گر جان نہ دیتے ہم کیا جانیے کیا ہوتا

تم دل جو لیجاتے کیا سے لکھتے تمہیں نامہ — یہ ہاتھ بھلا کیونکر سینے سے جدا ہوتا

بے عشق کے جینے سے نساخ بھلا حاصل
مرجاتے کبھی کے ہم گر دل نہ لگا ہوتا

تم مرتے دم نہ آئے مروت سے دور تھا — اُسوقت پاس آپ کا ہونا ضرور تھا

مرنیکی میری سنکے دکھانیکے واسطے — چہرے پہ تھا ملال پہ دل میں سرور تھا

بیجرم تمنے قتل کیا مجھکو ای بتو — اللہ جانتا ہے کہ میں بے قصور تھا

احسان کیا کہ ساتھ اوسے بھی لیے گئے — یاں جان کو عذاب دل ناصبور تھا

شیشے کی طرح گرتے ہی اونکی نگاہ سے — دل پاش پاش تھا تو جگر چور چور تھا

کیوں رحم آگیا مرا احوال دیکھکر — تمکو تو اپنی سنگدلی پہ غرور تھا

رسوا ہے دہر و خانہ خراب ذلیل و خوار
جو کچھ تھا خوب آدمی عبدالغفور تھا

دہم نے رکھا گلے پہ تیز تک خنجر کھلا — صبح سے پہلے جو شب کو اوس کی گلی کا در کھلا

صبح ہونے بھی نہ پائی اور نکلا سر کھلا
وصل کی شب بھر عالم تاب کا جوہر کھلا

خواب میں بھی آئے تو لائے رقیبوں کو وہ ساتھ
شب کمال جذب شوق وصل سے بستر کھلا

کر رہا ہے پھر نکمیا شی کا شاید انتظار
ورنہ کیون ہے دیدۂ زخم دل مضطر کھلا

قتل پھر خاطر اعدا کیا اوسنے مجھے
اب قریب امتحان جوہر خنجر کھلا

دیر میں نکلے سے اسکے پاسے حنا پر سر رکھا
عقدۂ سر بستہ تقدیر سے تا سر کھلا

ہو گیا مجھکو غم ہجران سے بدتر عیش وصل
نشہ میں مجھسے جو شب کو وہ پری پیکر کھلا

پابند رشتہاے گیسوے صبا دیون
اوڑ کے کیا جاؤن اگر ہو بھی قفس کا در کھلا

نالہاے بے اثر کیوا سطے کیا روک ٹوک
ہجر میں رہتا ہے ہر دم گنبد بے در کھلا

دیکھتے ہی ہو گیا دم بند جوش رشک سے
نامہ بر جو لیکے آیا نامۂ دلبر کھلا

اسطرف رسوائی کا اور اسطرف پردہ کا ذکر
وصل میں دونون طرف سے شکوہ کا دفتر کھلا

بس اسی میں تھا اپنا کام نالون سے کیا
مجھکو حیرت ہے راز نہان کب کھلا کیونکر کھلا

رنگ پان کھلتا ہے فی مستی نہ گیسوے سیاہ
بوسہ دینا وصل میں وہ آپ کے منہ پر کھلا

عندلیبون کی گلستان میں ہوئی منقار بند
جب کبھی نساخ کے اشعار کا دفتر کھلا

دشمن کا اگر میں نے کیا ذکر ہوا کیا
ہے بات تو کچھ ورنہ بگڑنا ہے بھلا کیا

سنتے ہیں کہ بدمست ہیں وہ بزم عدو میں
کہیے تو بھلا میکدے میں ہوش بجا کیا

محفل سے اوٹھانا نہیں منظور ہے میرا
سرگوشیون میں غیر سے صاحب نے کہا کیا

غیروں میں نہ تم جاتے نہ وہ چھیڑتے تمکو
مجھپر خفگی کیون ہے بھلا میری خطا کیا

تجھپر سے فدا جان ہو صدقے ترے قربان
پیغام کوئی لائی ہے اے باد صبا کیا

آتا ہے کبھی ذکر تو کہتا ہے وہ عیار
تم پھر کسے کہتے ہو ہے چیز وفا کیا

سانسیں بھر ٹھنڈی مری آغوش میں رکھ
کہیے تو بھلا ہو گا ستم اس سے سوا کیا

دشوار جو ہے کاٹنا گھڑیون کا شب ہجر
ہر ایک سے ہم پوچھتے پھرتے ہیں بجا کیا

ہو حجرہ میں کیون لب پہ مرے نالۂ موزون
وہ غیر کی محفل میں ہوئے نغمہ سرا کیا

تم غیر سے خوش رہتے ہو ہین بخت سے ناخوش | مجھکو جو شکایت نہین تو تمکو گلا کیا

کعبے کو گیا چھوڑ کے بتخانے کو نساخ
اصنام کو حیرت ہی کہ اسنے یہ کیا کیا

بے ترے گلزار مین ہم جائین کیا | داغ تازہ پھولون کو دکھلائین کیا
نقش پاے دشمنان ہی سر راہ | کوچۂ دلدار مین ہم جائین کیا
یار کے ساتھ آتے ہین اغیار بھی | جذب دل کا تو اثر ہم دکھلائین کیا
سر کو چکر ہی نہ طاقت پاؤن مین | اون کے کوچے سے کہین ہم جائین کیا
وہ بھی تو ہی اب نصیب دشمنان | تیرے غم سے اپنا جی بہلائین کیا
اوسکو عقل و فہم سے بہرہ نہین | پھر دل نادان کو ہم سمجھائین کیا
دل سا دشمن قبر مین بھی ہوگا ساتھ | ہم تو مر جاتے دلے مر جائین کیا
آپ کب لاتے ہین نازک مزاج | داغ دل اونکو بھلا دکھلائین کیا
اونسے جو پوچھا کہان تھے رات کو | کہتے ہین وہ تمکو ہم بتلائین کیا
ڈرتے ہین وہ جی نہ اٹھین ہم کہین | قبر پر پھر زیارت آئین کیا

تو ہی اے نساخ کہ زندان مین
دل کو زنجیرون سے ہم بہلائین کیا

تغییر وضع ہم ہی مرا رنگ کیلیے | دیکھا ہی رنگ یار کے عہد و قرار کا
اچھا ہوا کہ ساتھ تمھارے چلا گیا | تھا تھامنا محال دل بیقرار کا
نظرون مین چھپ رہے ہین مرے سبزہ ہاے چمن | جلوہ عیان ہی پھول مین جو روے یار کا
کسکو بھلا خیال ہی ایام ہجر مین | دن ہی خزان کا یا کہ ہی موسم بہار کا
آخر بدل تن آج ہی کیون شور عندلیب | شاید گذر ہی باغ مین اوس گلعذار کا
مضطر جو بات ہو گئے وہ حال دیکھکر | ہی جوش پر دماغ دل بیقرار کا
مجھکو بچا لیا ستم روزگار سے | احسان میری جان پہ ہی جد یار کا
شفقت سے جو آج شاہد حق سے لپٹ گئی ہی | پروانہ قیس ہی مرے شمع مزار کا

وہ گلعذار باغ مین ہر دل عزیز ہو | ہاتھون مین اوسکے دل ہو کبھی نگر ہزار کا

ناسخ جو بار اوٹھاتا مین یون جبر
ہوتا اگر یہ کام مرے اختیار کا

اوڑتا ہے رنگ میرے قرار و ثبات کا | کیا پوچھنا تری نگہ التفات کا
دن کو جو دن کہون تو یقین ہووے رات کا | وہ اعتبار یار کو ہے میری بات کا
کھاتے ہین اور مرتے نہین خضر بن گئے | کیا اون کے غم مین ہے اثر آب حیات کا
پہچانتا ہون تجھکو نہ کھاؤنگا پھر فریب | آخر تو کچھ سبب ہے ترے التفات کا
سارا بناؤ کرکے وہ آتے ہین قبر پہ | سوگ اسطرح سے رکھتے ہین میری وفات کا
اپنی کہیے کیسی کٹی بزم غیر مین | کیا حال آپ پوچھتے ہین مجھسے رات کا
وہ آئے آتے باغ مین جو گھر کو پھر گئے | ہے خوف مجھکو رنگ چمن کے ثبات کا
عصیان سے تو سوا ہے بہت رحمت خدا | اپنا گناہ وہی ہے نوشتہ نجات کا
چشم جہان سے ہو گئے مثل خضر نہان | ہے اپنے ضعف مین اثر آب حیات کا

برہم تمام بزم ہو بڑھ جاے گفتگو
ناسخ دین جواب اگر اونکی بات کا

پڑھوانے مجھسے آتے ہین وہ خط رقیب کا | کیا تھا یہی لکھا ہوا میرے نصیب کا
پوچھو نہ حال اس دل حرمان نصیب کا | آہ ہے بت جو تم نہین تو خدا ہے غریب کا
مانگون دوا سے درد جگر مین نہ یار سے | مر جاؤن پر نہ ناز اوٹھاؤن طبیب کا
پھولی ہوئی ہے باغ مین اس گلکو دیکھکر | کانٹا نکل گیا ہے دل عندلیب کا

میرا تلاش یار مین یہ حال ہو گیا
ناسخ بن گیا ہون مین سایہ رقیب کا

دل مری جان کا اک دشمن نہان نکلا | سمجھے تھے خضر جسے غول بیابان نکلا
دل اصنام مین پائی ہے جگہ ہوسکے عیان | سخت مشکل کا جو تھا کام وہ آسان نکلا
حال دل کو جو گیسو مین ہے ایسا کہ نہ پوچھ | جسکو ہم جمع سمجھتے تھے پریشان نکلا

آسمان یار عدو دل سمجھے تو آفت
اوس سے بھی بڑھ کے مری جان کو ہجران نکلا

بزم جانان میں رقیبوں کے اشارے دیکھے
اب تو ارمان ترا اے دل نادان نکلا

ہو گئے تم غیر کے یہ عقل میں آتا ہی نہ تھا
جسکو دشوار سمجھتے تھے وہ آسان نکلا

ہرزہ گردی رقیبان نے کیا ہے پامال
خوب در پر ترے مر جانے کا ارمان نکلا

ٹوٹتے دیر نہیں کوئی سبب ہو کہ نہ ہو
میری توبہ سے سوا یار کا پیمان نکلا

نہیں دامن کا تو بارے نشان دست جنون
جسکو دامان سمجھتے تھے گریبان نکلا

اونکی آنکھوں میں تو نساخ رہے خوار مدام
دل کا کانٹا نہ کبھی صورت ارمان نکلا

خانۂ چشم کی لیں خاک اوڑا دے نساخ
طفل اشک آہ ہر ایک تو وہ طوفان نکلا

یار کے ہاتھ میں اپنا جو گریبان ہوگا
بزم میں چاک وہیں غیر کا دامان ہوگا

میکدے کو چلوں سودا جو ہے تو کرلوں
قیمت جرعۂ مے گیا مرا ایمان ہوگا

کہتے ہیں سنگے وہ احوال پریشانی دل
دل تو کچھ زلف نہیں ہے کہ پریشان ہوگا

آپکے آنیکی کیا بات ہے سبحان اللہ
ہجر میں موت بھی آئیگی تو احسان ہوگا

عید قربان میں اگر ذبح کریگا تو مجھے
ملک الموت ترے ہاتھ کے قربان ہوگا

نزع میں آکے وہ بیٹھے ہیں خدا خیر کرے
میں سمجھتا تھا کہ مرنا بھی آسان ہوگا

سخت جانی مری کر جائیگی تریاق کا کام
گر ہلاہل میں بجھا یار کا پیکان ہوگا

دیکھا ہے شانہ ابھی سے ہیں کیے رکھتا ہوں
دل مرا لیکے وہ گیسو بھی پریشان ہوگا

ہمسے دیوانے کو کرتا ہے نصیحت ناصح
تجھسے بڑھ کے کوئی دنیا میں بھی نادان ہوگا

اوس بت دشمن ایمان کو بنایا ہمکیش
کوئی نساخ سے بھی بڑھکے مسلمان ہوگا

دیکھ لینا یہی ویرانی جو نساخ رہی
گھر مرا مردمک چشم بیابان ہوگا

یاد ایام کہ جب وصل رہا کرتا تھا
درد دل کہتے تھے ہم اور وہ سنا کرتا تھا

خون ہو ہو کے ٹپکتا ہے جو اب آنکھوں سے
یہ وہی دل ہے کہ پہلو میں رہا کرتا تھا

زیست سے تنگ آیا ہون غم ہجر امین — ورنہ آگے کبھی مرنیکی دعا کرتا تھا
لطف و اشفاق و عنایات کا کیا ذکر کرون — یاد ایام کہ وہ جور و جفا کرتا تھا
یہ نہین خانۂ ویران نہ خرابہ ہی کوئی — یہ وہی دل ہے کہ تو جسمین رہا کرتا تھا

کیون نہون نالون کی تاثیر کے قربان نساخ
یار خود غیر سے شب ذکر مرا کرتا تھا

پردہ نہ بیچ مین کبھی ہوویگا ناز کا — جب تم پہ راز کھل گیا میرے نیاز کا
پردہ جو اونسے دیکھکے مجھکو اوٹھا دیا — بے پردگی نہین یہ وہ رہا ہے پردہ راز کا
رکھتے جو سلسلہ کسی زلف دراز سے — کھلتا خضر پہ لطف بھی عمر دراز کا
پایا ہے جسنے عشق مین رسوائیون کا لطف — ہو خوف کسلیے اوسے افشاے راز کا
اک وجد کا ہے حال خیال حبیب مین — محتاج ہون غنا کا نہ مطرب نہ ساز کا
جوش جنون مین کوہ و بیابان ہوا ہی ایک — مجھکو نہین خیال نشیب و فراز کا
وہ چلتے وقت کر گئے بہت سے منہ پہ مہر — یارا نہین ہے مجھکو اب افشاے راز کا

عنقا سے بھی زیادہ ہے شہرت مین گمنا
نساخ اب یہ حال ہوا اس نیاز کا

یہ طعنہ عدو ہے یا تیر ہے قضا کا — یہ جور دلربا ہے یا قہر ہے خدا کا
شرما گیا مین اپنی بیباکیون سے آخر — دیکھا جو مین نے عالم شب وصل مین حیا کا
ہین ہجر مین ہون یون وہ لطف وصل مین تھا — ہووے نصیب اعدا حاصل مری دعا کا

ولہ

زمین مین یہ بنے اور فلک پہ بنے — سمند ناز اوڑائے اگر غبار اپنا
اوٹھائین جنکے نہ مجھکو وہ اپنی محفل سے — نہووے اونکی نظر مین جو اعتبار اپنا

رکھیگا یاد تجھے بعد قتل اے نساخ
بنے گا خاطر جلاد مین مزار اپنا

دم مارتے ہی یہ تھا قصہ شب ہجر — وہ ضعف ہے بالین سے بھی سر اوٹھا نہ سکا

قاصد کی ہے کیا اصل بلانے کو جو بھیجیں
ہو خضر بھی تو گم کرے رستہ مرے گھر کا

ہے دلکو یقین اپنے وہ آج آئینگے بیشک
ہے شام پہ ناسخ گمان مجھکو سحر کا

نفع ہی نفع ہوا ہمیں نہیں نقصان میرا
بک گیا نیم نگہ پر بھی جو ایمان میرا

دل دشمن کو جلاتا نہیں ہیں نالون سے
تار سے یار کی گردن پہ بھی احسان میرا

یا تو اللہ ہی آگاہ ہے یا وہ بت ہے
نہیں دلبر بھی تو ظاہر غم پنہان میرا

لڑکے کیا بوڑھے بھی تو دیکھتے ہی رہتے ہیں
کم تماشے سے نہیں دیدۂ حیران میرا

ٹکڑے وحشت میں ہوا جاتا ہے سینہ [illegible]
چاک کے نام پہ عاشق ہے گریبان میرا

وہ نہ نکلے تو نکلنا ہے محال اسکا بھی
غیر کی جان سے وابستہ ہے ارمان میرا

سیر ہے بزم عدو میں تو وہ ہیں نشہ میں اور
ہاتھ میں اونکے ہے ناسخ گریبان میرا

خواب میں آکے وہ کہتے ہیں کہ ہمیں رسوا ہیں
اب بھی ناسخ نہیں مانتے احسان میرا

وہ جنون خیز ہے ناسخ وہ ہے وحشت خیز
قیس مجنون ہو اگر دیکھے بیابان میرا

شکوہ کیا وصل میں کرتے اوس سے
یاد آیا بھی تو کم یاد آیا

نہوا وصل میں بھی عیش نصیب
شب ہجران کا جو غم یاد آیا

دیکھکر حشر میں لطف یزدان
ہمکو اوس بت کا ستم یاد آیا

اون کے کوچے کی وہ مقبولیت
مجھکو ناسخ حرم یاد آیا

بیٹھا ہوا ہے غیر جو پہلو سے یار میں
کچھ نقش پا نہیں کہ اوٹھایا نجائیگا

رسوائیکا بھی اونکی نہیں خوف ہے یہ حال
اب مجھسے راز عشق چھپایا نہ جائیگا

اس ضعف میں بھی ناز اوٹھائینگے آپکے
سر تو نہیں مرا کہ اوٹھایا نہ جائیگا

ولہ

کیون نہ سوئیں وہ پاؤن پھیلا کر
نالہ اپنا رسا نہیں ہوتا

ہے بھی بات میری دشمن جان
تو کسی سے خفا نہیں ہوتا

وصل مین وصل سے رکھو محروم / جور اس سے سوا نہیں ہوتا
ترک لذات ہو وسے یان اللہ / اور روا ان کیسے کیا نہیں ہوتا
تیری صورت کی یاد ہے گویا / داغ دل سے جدا نہیں ہوتا
وہ جفا کو کرین جو ترک کرین / مجھسے ترک وفا نہیں ہوتا

نہین کھلتا ورا ون کا ای نساخ
عقدۂ بخت وا نہین ہوتا +

اسطرف بھی کبھی تو آجانا / بگڑی قسمت مری بنا جانا
ٹھوکر اک قبر پہ لگا جانا / بخت خوابیدہ کو جگا جانا
مجھسے کہتے ہین اونکو بلواؤ / مین نے یار ونکا مدعا جانا
نزع مین ہون کوئی یہ اونسے کہے / اپنی صورت ذرا دکھا جانا
اوسکو اپنا اگر کہون تو کہے / کہو تو تمنے مجھکو کیا جانا
ہوگا بدمست و بدحواس ضرور / مجھکو جسنے کہ پارسا جانا
اون کے گھر تک جو ہم پہونچ نسکے / عشوۂ بخت نارسا جانا
میری صحبت سے ہوگئے بیزار / کیون خوش آتا تھا کیون خفا جانا
ایسی تنہائی مین غنیمت ہے / خواب مین بھی تمہارا آجانا
جلوہ دکھلاؤ مین نہین موسیٰ / سہل سمجھے ہو غش کا آجانا

قطعہ

ہے جو فریاد ناگوار تمہین / تو کسی رات چھپکے آجانا
نہ سہی وصل بوسۂ لب سے / مہر منہ پر مرے لگا جانا

عشاق جان دینے لگے ناز دیکھنا / مرلی ہے خلق خود بخود انداز دیکھنا
گاتے ہین وہ اور وجد مین ہین سارے اہل بزم / کیا کام کر رہی ہے یہ آواز دیکھنا
اوس نے اپنے لب ہلاتے ہی دی جان ومسلمین / لعل حیات بخش کا اعجاز دیکھنا
مجھسے چھڑا کے اونکو ملا یار رقیب سے / نیرنگ چرخ شعبدہ پرداز دیکھنا

دشمن کی کیا کہون کہ نہین پوچھتے ہین دوست — اوس بزم مین ذرا مرا اعزاز دیکھنا
پہلو سے دل کو لیگئے وہ کھینچ کھینچ کر — جذب نگاہ چشم فسون ساز دیکھنا
ہجران مین آب گریہ بے اختیار سے — اوڑنے لگا ہی رنگ رخ راز دیکھنا
عیسی بنا دیا کہ نظر سے نہان ہین ہم — ہمدم ہمارے ضعف کا اعجاز دیکھنا

کہتا ہی یار طنز سے ناسخ آج کل
کرتا ہی شاعری پہ بہت ناز دیکھنا

ہاتھون سے شب جو یار کا دامان نکل گیا — ٹکڑے ہوا ہی جیب گریبان نکل گیا
کر دیگا آسمان زمین ایک آن مین — دل سے مرے جو نالۂ سوزان نکل گیا

آنکھین دکھائین ہین جو غزالان شہر نے
ناسخ آج سوئے بیابان نکل گیا

جبتک کہ حال زار پہ وہ مہربان تھا — لب پر ہمارے نالہ و شور و فغان تھا
ابتک اسیکی فکر مین ہی دل کو خطر آہ — کل رات کوئے یار مین کیون پاسبان تھا
مین چپ تھا اور پوچھتے تھے حال عشق وہ — میرا سکوت ایک طرح کا بیان تھا
کل رات میکدے سے گیا گھر رقیب کے — ساغر کی طرح ساتھ ترے مین کہان تھا
یہ بھی تھی ایک چھیڑ کہ وہ پوچھتے تھے رنج — چہرے سے حال زار مرا کیا عیان تھا
بگڑی رقیب سے ہی دیا آسمان سے — ورنہ وہ آئین پاس مرے یہ گمان تھا
سنتے تھے اور خجل تھے گویا تھا میرا حال — لب پر عدو کے وصل کا میرے بیان تھا

اوس ماہرو کا وصل جو شب کو ہوا نصیب
ناسخ میرے سر پہ مگر آسمان تھا

شب عید کبھی مین بام پہ ہون اور کبھی در پہ — ہی قابل دید کے عالم مری بے اختیاری کا
ہوئی ہین کیف جو سنو چہرہ ایسی اوٹھ نہین سکتین — پھرا سیر تیری آنکھون کو ہی دعوی ہوشیاری کا
مثال نقش پا اوٹھے نہ ہرگز اسکے کوچے سے — دماغ اب عرش اعلی پہ ہی میری خاکساری کا

ولہ

غصے میں اونکے میں ہی تنہا شب کو بدجوش ہی — ان گرمیوں پہ شمع کا بھی رنگ زرد تھا
یہ اونکی ٹھنڈی گرمیوں کا تھا اثر کہ رشک — ہر گرم نالہ ہونٹھوں تک آتے ہی سرد تھا

دی جان کوے یار میں جنت نصیب ہو
انصاف کی ہے بات کہ نساخ مرد تھا

مرتبہ مجھکو شہیدوں کا جو حاصل ہوگیا — کیوں نہو گردن پہ میری حق تری شمشیر کا
لکھدیا کیوں ہجر جاناں میری قسمت میں بھلا — کیا بگاڑا تھا الٰہی کاتب تقدیر کا
وصل شیریں کب بھلا صنعتگری سے ہاتھ آئے — یہ بھی اک فند تھا دکھلانا ہی جوے شیر کا

ولہ

استقدر گھر سے مشابہ ہے مرے کیا کہیے — دیکھکے سمجھا بیاباں کو میں گھر اپنا
کیا بیاباں کہیے کیا کیا ہیں خیالات بھرے — ایک سودا ہے مجسم ہے کہ سر اپنا

ولہ

پاس افغاں ہے نہ فریاد نہ آہ — یہ اثر ہے شب تنہائی کا
ہے یقین حشر میں بھی چپ ہی رہو — یہی عالم ہے جو سودائی کا

ولہ

سمجھا کے دلکو تابوت میں لایا تھا میں کہ آہ — پہلو میں پھر وہ آن کے بیٹھے غضب ہوا

نساخ اور ہووے مسلمان حیف آگہی شتاب
سن سنکے یہ تمام متون کو عجب ہوا

آگے رقیب کے ہمیں یوں گالیاں نہ دو — کیا ہو ہمارے منہ سے بھی کچھ نکل گیا
ہے دلکو یاد سرو قدان جو زبان سے — بے اختیار نالۂ موزون نکل گیا

ولہ

دین و دنیا کے بکھیڑے سے رہائی پائی — پھنس گیا جو کہ ترے دام میں آزاد ہوا
ہے خوشی مجھکو شہادت نہ سنے یاد رہ گئی — خوش ہے مجھے قتل جو کرکے دل جلاد ہوا

ولہ

ہیں عرش پہ جانے کو بھی ہوتا نہ روادار  نالے سے اگر کچھ بھی مرا کام نکلتا
کھولا تھا مرے نام کے خط کو تو عدو نے  تھا لطف اگر وصل کا پیغام نکلتا

ولہ

گھر میں اغیار ہی کے وہ ستم ایجاد رہا  اگر کہیں یہ اثر نالہ و فریاد رہا
ہوں میں وہ صید بچھا دام نہ جسکی خاطر  نہ کبھی گھات میں جسکے پئے صیاد رہا

ولہ

ہو گیا اوٹھتے ہی نقاب وفا  وعدہ جو کچھ تھا روز محشر کا
مجھ سے لکھوائیں وہ رقیب کو خط  تھا نوشتہ یہی مقدر کا

ولہ

کس روز بھلا آنکھ کی دمی تھی خبر اوس نے  کس رات کو وہ گھر میں مرے بیخبر آیا
ہجران میں گھڑی بھر بھی کسیطرح نہیں چین  آنکھ اشک سے خالی ہوئی جی اپنا بھر آیا

بند آنکھیں تھیں خاموش تھا منہ پر تھے وہ آن شتاب آ
نساخ عجب حال سے مجھکو نظر آیا

ایک کو اشک فشان ایک کو گریان دیکھا  جسکو دیکھا ترے عشاق میں نالان دیکھا
آسمان ٹوٹ پڑا سر پہ ہمارے آخر  تو نے اے دل اثر گریۂ پنہان دیکھا
تو کسی کا نہیں کل رات کو یہ راز کھلا  بزم میں تیری عدو کو جو پشیمان دیکھا

پھر مرے سر پہ کوئی تازہ بلا آئے گی
رات اغیار کو نساخ پریشان دیکھا

تیری آنکھوں نے وہ کیا بدہوش  ہوش دو دو پہر نہیں آتا
شب تاریک کوچہ گیسو  خاک بھی تو نظر نہیں آتا

ولہ

بخدا اٹھ کے ہو بزم میں ہرگز نہ اوٹھو  ورنہ کہتے ہیں کہ ہنگامۂ محشر ہوگا
یا الٰہی کہیں ہو جائے قیامت برپا  سنتے ہیں حشر میں دیدار میسر ہوگا

ولہ

برق نظارۂ اعدا سے جلائیگا مجھے — ورنہ کیون وہ مرے مرنے پہ بھی راضی ہوا

ولہ

اپنے آنیکی خبر پہلے تو یون دیتے نہ تھے — ساتھ اپنے وہ رقیبون کو کہین لیکے گیا
صبح کو آئے تو ہین لیکن یہ تو فرمائیے — رات کا ہم حال پوچھینگے تو بتلائینگے کیا

ولہ

کم مرے حق مین کوئی نہین آسمان سے — ناصح ہوا رقیب ہوا دلربا ہوا

ولہ

نالہای آتش افشان کا بھلا کیا ذکر ہے — نالہای سرد سے اپنے کفن جل جائیگا

ولہ

جلوہ فرما پھر وہ مہ غیرون کے گھر ہونے لگا — نالہای بے اثر کا پھر اثر ہونے لگا

ولہ

دل جو دیا یار کو اچھا کیا — خوب کیا ناصحو اچھا کیا
چپ ہوے ہم لوگون نے چرچا کیا — راز شب وصل نے رسوا کیا
حیف جلایا نہ عدو کو تجھے — آہ شرر بار نے ٹھنڈا کیا
بگڑے وہ ایسے کہ بنی اپنی بات — غیر نے شکوہ جو ہمارا کیا
روٹھ کے کعبے کو چلے دیر سے
حضرت ناسخ نے یہ کیا کیا

قصۂ دردِ نہانی کو مرے پاک کیا — دامن ضبط کو رسوائی نے وہ چاک کیا

ولہ

رات کو اغیار بزم یار مین جلتے رہے — جو دم سرد اپنا تھا آگ کا پرکالہ تھا

ولہ

حریف نالۂ سوزان نہین خس و خاشاک — بنے گا برق و شرر سے اب آشیان اپنا

ولہ

اوس حور وش کے گھر مین ہوا ایسے مین گذر
تناسخ مین بھی حضرت ادریس ہو گیا

ولہ

سایہ کی طرح ساتھ رہو دن رات صبح و شام
گویا رقیب یار کا ہمزاد ہو گیا

ولہ

پھر گیا در پر سے میرے آ کے وہ نازک مزاج
کب تحمل اوسکو ہو شور مبارکباد کا

ولہ

ہوئے بزم اعدا مین وہ بیحجاب
مرے سینے پر ہاتھ رکھکر کہا
کرشمہ ہے یہ بادۂ ناب کا
یہ دل ہے کہ معدن ہے سیماب کا

ولہ

تم جھانکو چاک پردے سے دشمن کو اور یہان
چلمن کیطرح چاک ہے دامن نگاہ کا

ولہ

بتلائیے بتلائیے شرمانے لگے کیون
ہے کونسا وہ ظلم کہ تجھسے نہوا تھا

ولہ

بات اسلام کی اب تو نہین ایمین کوئی
ہاے تناسخ کو کیون اوسنے مسلمان سمجھا

ولہ

مگر کرتا تھا میرے قتل کا وہ مشورہ شب کو
عدو سے بات کرتے ہین جو میرا نام لیتا تھا

ولہ

وہ ہون تناسخ اور دنیا ہو
میرا کیا ہین ہوا ہوا نہوا

ولہ

صرصر کی کیا مجال کہ رکھے وہان قدم
لرزان ہے پاؤن کوچے مین انکے نسیم کا

ولہ

کیون ہو دین نہ اغیار مرے قتل کے درپے
جو دوست ہے اونکا وہی دشمن ہے ہمارا

ولہ

میری صورت فکر گیسو میں ہوا الجھن یار کو
اے جنون مژدہ کہ اب انکو بھی سودا ہو گیا

ولہ

ہنگامہ کشی بزم عدو میں وہ کرتے ہوں کہیں
ہیں نہ کہیں شوق شہادت کی وہ تقریریں تیز
قتل کرکے نئے انداز کا سوگ اوسنے رکھا
مشورہ قتل کا کرتے ہیں وہ دشمن سے مگر

کسلیے صورت خم دل کو مرے جوش ہوا
تشنگی ہیں لب شمشیر بھی خاموش ہوا
مرے سے دیدۂ دلدار سیہ پوش ہوا
ورنہ کیوں خون گلو کو مرے یک جوش ہوا

ولہ

لینے لگے جو وصل میں بوسے وہ بول اوٹھے
اللہ کیا کروں یہ مری جان کھا گیا

ولہ

خاموش سنکے ہو گئے سر کو جھکا لیا
گویا جواب ہی نہیں جیسے سوال کا

ولہ

نہ جاتی مری جان یوں رائیگان
یہ آنا تمھارا بلا ہو گیا

ولہ

وہ آتے آتے رہ گئے دشمن کی بزم میں
پُر ہے شراب یاس سے دامن سبو کا

ولہ

راز شب وصال کہا اوس سے چھیڑ کر
دشمن کو میں نے اور بھی دشمن بنا دیا

ولہ

نساخ مری جان نکلنے لگے جب دم
ارمان بھی ساتھ اوسکے نکلتے تو اچھا

ولہ

نالۂ دل مرے کیا کام آیا
خانۂ غیر سے وہ گھر کو گئے
وہ کسی شب نہ سر بام آیا
ورنہ کیوں دل کو اب آرام آیا

ولہ

تدبیریں تو ہم لاکھوں ہی کرتے ہیں ولے غیر
سایہ کی طرح اونسے جدا ہو نہیں سکتا

دیتے ہیں جان ہمنے جو اقرار کیا ہی — ہی آپ کا وعدہ کہ وفا ہو نہیں سکتا
آسانی سے تو روح عدو کو جو کرے قبض — اتنا بھی مگر تجھسے قضا ہو نہیں سکتا
ازبس ہی مجھے شوق ہم آغوشی جانان — مجھسے ادب شرم و حیا ہو نہیں سکتا
کیونکر ہو جدا آپ کا سینہ تو نہیں ہی — یہ داغ ہی سینے سے جدا ہو نہیں سکتا
کیا آئین عیادت کو وہ ہیں سنگدل ایسے — بیمار پہ بھی رحم ذرا ہو نہیں سکتا
پتھر پہ جو ہو جائے تو ہو جائے ولیکن — اونپر اثر آہ و بکا ہو نہیں سکتا
فرمائیے فرمائیے جز خاطر اغیار — میں بھی سخن تلخ سے کیا ہو نہیں سکتا
عشاق میں لاکھہ اپنی خدائی وہ جتائے — نساخ جو بت ہی وہ خدا ہو نہیں سکتا

نالوں سے مرے صور کا دم بند ہوا ہی
نساخ کبھی حشر بپا ہو نہیں سکتا

بوسے کا نام منہ سے مرے سنتے ہی وہ رشک — جھنجھلا کے بوسے پھر تو کہو سے تمنے کیا کہا

ولہ

قصد کعبہ تھا دیر میں لائے — خضر کا گمرہی نے کام کیا

ولہ

نہیں سنتا وہ بت خدا کی بھی — میرے غم کا بیان ہی گویا

ولہ

تصور ہی تیرا بلا ہو گیا — کہ دل میں مرے آ بلا ہو گیا

ولہ

مجھسے چھپا نہیں ہی کوئی حال رات کا — روزن ہر ایک در کا ترے پردہ در ہوا

ولہ

راز اغیار جو نہیں کھلتا — یہ بھی عقدہ ہی میری مشکل کا

ولہ

میں وہ ہوں گم شدہ استاد دبستان جنون الیا — کہ قیس و کوہکن آ کے لیتے ہیں قدم میرا

**ولہ**

اوسکے اثر کا رات جو انکو گمان ہوا / نالہ خوشی سے پھول کے اک آسمان ہوا

**ولہ**

سیر کو وہ آتے آتے پھر گئے جو راہ سے / باغ مین برگ شجر ہر اک کف افسوس تھا

**ولہ**

یقین ہی دام مین اپنے بت مشکل پسند آیا / اگر اوسکو کسی صورت سے میرا دل پسند آیا

**ولہ**

وہ نہ آئینگے جو انکو بھی ہون / آج کا وعدہ اگر یاد آیا
لوٹے جاتے ہین وہ کیون ہنس ہنسکے / میرے نالون کا اثر یاد آیا

**ولہ**

یار نے گستاخ اوسنے کہدیا ہی نشہ مین / ورنہ راز وصل دشمن پر عیان کیونکر ہوا

**ولہ**

اونکے دل مین ہوا مقام مرا / کعبہ و دیر کو سلام مرا
او بتو تمکو اب سلام مرا / کام ہوتا ہی یان تمام مرا
نہین پہچانتے یہ سمجھین لوگ / اسلیئے پوچھتے ہین نام مرا
ہین وہ مہمان آج گھر مین مرے / عرش سے ہی بلند بام مرا
قاصد و نامہ بر ہین سب دشمن / کون لیجائیگا پیام مرا
اتنی رسوائیون پہ اے گستاخ / نہین معلوم اون کو نام مرا

بزم عدو مین رات جو وہ بےحجاب تھا / کیسا ہماری جان پہ ہر دم عذاب تھا
تھا دور چشم یار مین آنا وہ میکدہ / لیکن جو مدرسہ تھا نہایت خراب تھا
بھیجا عدو کو اوسنے مرے قتل کے لیے / اللہ کیا یہی مرے خط کا جواب تھا
نازان نہو رقیب مری بات یاد رکھ / وصل صنم سے مین بھی کبھی کامیاب تھا

دیکھا جو حال ظرف کا ہیبت سے ہوئے خجل
نساخ دخترِ رز کو عبث احتساب تھا

ولہ

روح افزا جو خندہ ہو گل کا
تو ہو جانگاہ نالہ بلبل کا

ولہ

گھر اپنے مین لے آیا اوسے بزمِ عدو سے
دشمن کو یقین آئیگا اب روزِ جزا کا

ولہ

قاصد سے ادا وصل کا پیغام نہوگا
ہم آپ نہ جائینگے تو یہ کام نہوگا
ہون بند اگر شوقِ اسیری کی ہوا مین
آباد جہان قفس و دام نہوگا

ولہ

آ کے مری نعش پہ رو دئے بخت
کہنے مین نساخ کو کیا ہو گیا

## ردیف با

نالون نے ایسی دھوم مچائی تمام شب
بیدار تھی تمام خدائی تمام شب

اوسنے زبان زبان سے لڑائی تمام شب
تھی صلح مین مرنے کی لڑائی تمام شب

تھا انتظار مجھکو ز بس اوس ملیح کا
آنکھون مین میرے نیند نہ آئی تمام شب

نالون سے آسمانکو اوٹھا یا تھا سر پہ یان
وان وہ تھے گرم نغمہ سرائی تمام شب

رکھنے دیا نہ رات کو موقع سے ہاتھ بھی
تھی وصل مین بھی مجھکو جدائی تمام شب

عیار وہ ہین دانو پہ سب کے چڑھے نہ رات
کیا کیا نہ مین نے بات بنائی تمام شب

وہ میرے خواب مین بھی تو آئے نتھے بھلا
پھر کیون عدو کو نیند نہ آئی تمام شب

مطلب یہ تھا کہ وصل مین اوٹھے لطیفِ وصل
تھے وہ جو گرم ہوش ربائی تمام شب

جاگا کیا مین تا بسحر انتظار مین
کیا سو گئی کہ موت نہ آئی تمام شب

نساخ کیا ہو طالع بیدار اسی کا نام
اونکے بھی ساتھ نیند نہ آئی تمام شب

وہ ضعف ہے کہ جان بھی مجھکو گران ہے اب
کھینچے تو ناز اوٹھانے کی طاقت کہان ہے اب

پھر خاک اوڑا رہے ہین ہم اونکی تلاش مین
پھر سر پہ اپنے ایک نیا آسمان ہے اب

جانتے ہی تیرے راز نہان شب وصال
جو دل سے ہم چھپاتے تھے سب پر عیان ہے اب

ہجران نے کر دیا ہے مجھے وہ نحیف و زار
دلبر خیال وصل بھی اک جان گران ہے اب

پیوند خاک بھی کہین ہو جاے یا خدا
میری بغل مین دل نہین اک آسمان ہے اب

بیمار کا نزع ہے مرا حال کیا کہین
فریاد و آہ و نالہ نہ شور و فغان ہے اب

ناسخ اونکے سامنے چپ لگ گئی ہے کیون
بتلایئے وہ سحر بیانی کہان ہے اب

وہ کیا بدل گئے کہ زمانہ بدل گیا
ناسخ وہ زمین ہے نہ وہ آسمان ہے اب

ہو کے رخصت جو گئے مجھسے وہ گھر آخر شب
اک قیامت تھی کہ آئی مرے سر آخر شب

کیفیت وصل مین دکھلاتا تھا کیا کیا مجھکو
نیند کا آنکھون مین تیری وہ اثر آخر شب

تھا جو ناسخ یہی وقت وداع جانان
روز بڑھتا ہے مرا درد جگر آخر شب

آنکھون مین تیرے ہین جو اشارات دلفریب
جنبش مین بھی لبونکی ہے اک بات دلفریب

ہر بات تیری وصل مین ہے جان کو عزیز
چٹکی جو دل پسند ہے تو ہے لات دلفریب

ناسخ کہے یار کے کس عضو کی صفت
سینہ جو دلربا ہے تو ہے گات دلفریب

عہد مین اوس بت ترسا کے یہ ہے اوج شراب
چشم زاہد مین بھی ہے جلوۂ امواج شراب

ردیف تا

گئے اوٹھکر بغل سے وہ جو گھر رات
بنا پہلو مین دل اک نیشتر رات

نہ نکلے کوچہ کاکل سے تا صبح
وہ بھولے رستہ ایجان خضر رات

بلا ہجران مین دونون جان کو ہین
ستمگر دن ہے تو ہے فتنہ گر رات

ہمارے نالون مین افسوس افسوس
نہ کچھ تاثیر دن کو نی اثر رات

اسی کا طالع بیدار ہی نام
وہ میرے گھر مین آئے بھولکر رات

کھون اس موت کو مرگ ہمایون
وہ دوڑے آئے میری نعش پر رات

گذر دنکا نہین ہی گھر مین میرے
بیابان ہجران مین ہی آٹھون پہر رات

نسے بد طالعی غیر نساخ
وہ آئے بے بلائے میرے گھر رات

سنا اوّل سے آخر تک مرا حال
وہ اک نساخ آئے راہ پر رات

سوتے رہے وہ تو غیر رات
کی جاگ کے مین نے بھی سحر رات

اب ہجر مین دن گزارتے ہین
یا وصل مین کاٹتے تھے ہر رات

جینے کی بھلا ہی کون صورت
گر ہو یہی دن بھی ہی گر رات

گہ غیر کا دھیان گہ فلک کا
کیا کیا تھا عذاب جان پر رات

نساخ رقیب نے قضا کی
نالون نے کیا ہی کیا اثر رات

یہی کھینچیگا نا توانی کی صورت
ذرا دیکھو تو نساخ مانی کی صورت

ہو لاکھون ہی درجے تو مرگ اس سے بہتر
یہی ہی اگر زندگانی کی صورت

ولہ

واعظ سے کیا سخون مین بھلا گفتگوے دوست
محشر کہین ہو جلد کہ ہون روبروے دوست

ولہ

در دلم عشق راہ کرد و گذشت
رخنہ در خانقاہ کرد و گذشت

ولہ

ہون نزع مین اسوقت بھی جنبش نہو افسوس
ہی مجھکو اگر تو لب جانان کی شکایت

ملنے مین تامل نہو نساخ یقین ہی
اوس بت کو نہو گر مرے ایمان کی شکایت

## ردیف ثا

| | |
|---|---|
| ناصح پیدا ہوا شاید کہ کوئی اور رقیب | ورنہ کیون دل مین نیا درد اوٹھا کیا باعث |

## ولہ

| | |
|---|---|
| اوسے خوف تاثیر افغان عبث | عدو ہو گیا دشمن جان عبث |
| وہ سیر ابھی گھر سے نکلتے نہین | ہین یہ جلوہ ہاے بہاران عبث |
| نہین سنتے گل نالۂ عندلیب | دل زار فریاد و افغان عبث |
| ہو کیا لطف تنہائی کی زیست کا | پیا خضر نے آب حیوان عبث |
| کسی گریۂ بے اثر کا خیال | اوٹھایا ہی آنکھون نے طوفان عبث |
| مرا درد اک لا دوا درد ہی | عزیزونکو ہی فکر درمان عبث |

اوسے یاد رہتا ہی وعدہ کوئی
ہی ناسخ عشرت کا سامان عبث

## ردیف جیم

| | |
|---|---|
| ناسخ جذب شوق سے وعدہ نگر ہی آج | کیون ہر گھڑی نگاہ تری سوے در ہی آج |
| جانیکا اونکو قصد یہان سے مگر ہی آج | گردش پھر آسمان کی برنگ گہر ہی آج |
| دشمن نظر مین یار کا کیون بام و در ہی آج | شاید رقیب تیرہ درونکا گزر ہی آج |
| ناسخ اونکے آنیکی شاید خبر ہی آج | رشک بہار رونق دیوار و در ہی آج |
| شاید کہ مشق تیغ زنی کر رہے ہین وہ | کیون دوش پہ وبال مجھے اپنا سر ہی آج |
| پوچھو نہ مجھسے کوچۂ گیسو کا حال وان | سودا زدہ کوئی کوئی آشفتہ سر ہی آج |
| اوس رشک گل کو سیر چمن کا ہی قصد کیا | چشم ہزار فرش سر رہگزر ہی آج |
| اونکی نگاہ سے کہین دشمن گرا نہو | کیون خود بخود دماغ مرا عرش پر ہی آج |
| ہشیار ہی تو ایک تری چشم مست ہی | ورنہ جو تیری بزم مین ہی بیخبر ہی آج |

چہرہ خوشی سے سرخ ہے قاتل کا دیکھنا
عشاق کے جو خون پہ باندھی کمر ہے آج

وہ دیکھتے ہیں میری طرف عین مہر سے
ہر آہ اپنی مردم چشم اثر ہے آج

زانو پہ کیون رکھے ہوئے ہے سر کو یا خدا
مایوس میری زیست سے کیا چارہ گر ہے آج

نساخ کسکی پھرتی ہے تقدیر دیکھیے
پھر دور چشم یار پہ رنگ دگر ہے آج

اللہ ایسے ضعف مین نکلے گی جان کیا
لیجیے جو سانس اتنی بھی طاقت نہین ہے آج

## ردیف جیم فارسی

جان نکلے گی یون ہی اپنے خنجر کو نکال
کچھ تکلف سے ترے کام تو شمشیر نہ کھینچ

دم نکلجانے دے ہو لینے دے مجھکو ٹھنڈا
ای ستم پیشہ ابھی سینے سے تو تیر نہ کھینچ

دیکھنا ہی نہین منظور جو اونکو تو بس
ہین نہ کھنچو اونکا مانی مری تصویر نہ کھینچ

## ردیف خا

کسکو یارا ہے کہ دے اونکو پیام نساخ
گالیان کھائے اگر لے کوئی نام نساخ

اوس سے افلاک کو رفعت مین بھلا کیا نسبت
سنگ در اونکا جو ہے وہی بام نساخ

رخ و گیسو کو ترے اور بھلا کیا سمجھے
صبح نساخ جو یہ ہے تو وہ شام نساخ

نام دشمن کے مٹانے کے ہین سارے مضمون
اونکو کیا خاک پسند آئے کلام نساخ

آستان پہ ترے رہنے کو جو پائی ہے جگہہ
عرش اعلی سے بھی ارفع ہے مقام نساخ

ہے یقین ہووے تمنا سے دل اونکا خالی
جب مئی وصل سے لبریز ہو جام نساخ

## ردیف دال

مجھکو جنت نہ ہے ترا جلوہ رخسار پسند
تجھکو اوتنی ہی ہو مری حسرت دیدار پسند

لطف کو اوسکے جو کرنے لگے اغیار پسند
ضد یہ ہے ہمکو کرین گے ستم یار پسند

بوسہ ہاے لبِ شیرین جو مین اغیار پسند
گالیان ہی تری ہم کرتے ہین ناچار پسند

دلپہ آنکھ اونکی ہے اور دانت ہے میرا اوپر
وہ ہین دیوانہ پسند اور مین ہشیار پسند

اونکا جی سیر و تماشے مین کہان لگتا ہے
وہ تو یوسف نہین کیون انکو ہو بازار پسند

ہے غرض ویسے مرے اونکو مجھے اونسے غرض
وہ تو ہین سادہ پسند اور مین پرکار پسند

بیزہ شور یہان ہو ان ہے غضب کیفیت
مدرسے سے ہے سوا خانۂ خمار پسند

ایسے ہنگامے مین کیا پھر کے نظر دیکھین گے
سچ جو پوچھو تو نہین حشر مین دیدار پسند

نہین فریاد عدو جس سے کہ وہ گھبراے
بے اثر نالے وہ اپنے ہین کہ ہون یار پسند

دلسے بھاتی ہے مجھے سخت دلی اصنام
دی ہے اللہ نے وہ خاطرِ دشوار پسند

یاد ایام کہ دیتے تھے صلے مین بوسے
اپنی تعریف مین کرتے تھے جو اشعار پسند

اردو گو یون ہین پسند اپنے مین شعرِ مومن
فارسی گو یون مین مسلکی کے ہین اشعار پسند

چھپکے نساخ جو آتے ہین گاہے گاہے
ہے شب ماہ سے بھی مجھکو شبِ تار پسند

وہ سخن فہم ہین تو مین ہون سخن گو نساخ
کیا عجب اونکو جو آئے مری گفتار پسند

## ردیف را

اونسا تو بدگمان نہو گا جہان مین
کیا کیا ہین وہم روزنِ دیوار دیکھکر

موت اوسکے منہ مین باقی حیرانی ہے آج
کل آپ آئے مجھے جیسے بیمار دیکھکر

لڑوانیکا نہین ہے ارادہ تو دیکھنا
دیکھو نہ مجھکو جانبِ اغیار دیکھکر

بیدم سا تھا پڑا ہوا مقتل مین پاس بھی
جان آئی جان مین تری تلوار دیکھکر

گھر مین نہین ہے یار کہ خلوت عدو سے ہے
کیون مضطرب ہے دل در و دیوار دیکھکر

بیمار کا ترے ہو بھلا خاک اب علاج
ڈرنے لگے طبیب بھی آزار دیکھکر

بس نامہ و پیام کا سب حال کھلگیا
لرزان ہون نامہ بر کی رفتار دیکھکر

غصے مین وہ بھرے ہوے آئے تو تھے ولے
رحم آگیا ہے حالِ دلِ زار دیکھکر

بیداد گر تمہو سے تمہوئے جفا شعار
پھینکینگے دل کو لیک چشم بد ار دیکھکر

ولہ

عشق کا حال سناؤن کیونکر
انکو تنہا کہین پاؤن کیونکر

آپ پردون سے تو آتے ہی نہین
کہیے مین آپ ہین آؤن کیونکر

اب کہان آہ شرر دم مین اثر
خانۂ غیر جلاؤن کیونکر

غیر کے نقش قدم برسران ہین
کوچۂ یار مین جاؤن کیونکر

وہ کسی کی نہین سنتے نساخ
بگڑی بات اپنی بناؤن کیونکر

گالیان دیتے جو ہین بوسہ کا شوق سے
وصل کی شب ٹہر کر دینگے دہان یار نہ

ولہ

لب جان بخش کا اعجاز یہی ہے شاید
بہاگتے ہو جو مریضون سے مسیحا ہوکر

ولہ

قصہ مرا تھوڑا سا کہا جائے تو جانے
ہو روز قیامت جو شب غم کی برابر

ولہ

شب وصل اونکے شرمانیکا عالم یاد آتا ہے
بہلا بیٹھے ہوا ہی نساخ تم کیون سرنگون ہوکر

ولہ

افسوس کہ وہ جاتے ہین اور مین نہین مرتا
مرنا مری قسمت مین ہے لکھا کوئی دن اور

اصرار کیا اونکو جو رکنے کو تو بولے
ہم آج نہین جائینگے اچھا کوئی دن اور

ولہ

تدبیر مین مرہم کے جو مصروف ہے جراح
یہ دیکھ کے زخم اپنے ہوئے خندہ زنان اور

ولہ

دل اپنا جو ٹھنڈا ہوا کس خجلت سے
دم خود رہ گیا نالۂ شرر افگن ہوکر

نالہ اپنا بہت اثر ہی گرا ہی نساخ

مانگتا ہے جو دعا غیر بھی دشمن ہوکر

## ردیف زا

رکھتے ہین اوس بت کو ہم جان سے عزیز
جان کیسی دین و ایمان سے عزیز

جوش وحشت مین ہم اے دست جنون
چاک کو رکھتے ہین داماں سے عزیز

میرے حق مین یار کی جھوٹی شراب
ساقیا ہے آب حیوان سے عزیز

مجھکو وہ شوق شہادت ہے کہ ہے
تیغ کا ڈورا رگ جان سے عزیز

وہ کبھی عاشق نہین ہے بوالہوس
جان کو رکھے جو جانان سے عزیز

ہون مین اے نساخ ایسا زخم دوست
درد کو رکھتا ہون درمان سے عزیز

اپنے در سے نہ اوٹھا حالت بیماری مین
میرے پاؤن مین نہین طاقت رفتار ہنوز

## ردیف سین

جاکے بیٹھین بھی اگر بزم مین ہم یار کے پاس
ہے یقین اوٹھ کے وہ جا بیٹھین کے اغیار کے پاس

یہ عیادت تو نہین آئے ہو جان لینے کو
کہ بجز جان نہین اب آپکے بیمار کے پاس

مردے جی اوٹھتے ہین تو زندے مرے جاتے ہین
معجزہ ہے یہ نیا آپ کی رفتار کے پاس

فصل گل مین بھی نہ صیاد جفا پیشہ نے
پھول رکھے قفس مرغ گرفتار کے پاس

کیا دم مرگ وہ آئینگے کہ ایسا ہے وہم
کہ عیادت کو بھی جاتے نہین بیمار کے پاس

سر بیمار نہین ہے کہ اوٹھایا ہی نجاے
یہ تو دشمن ہے کہ بیٹھا ہے مرے یار کے پاس

ضد یہ ہے مجھسے کہ نساخ گرا دی آخر
بیٹھتے تھے کبھی جا جا کے جو دیوار کے پاس

دل کا برا ہو کیسلیے چھیڑا عدو کا ذکر
جھنجھلا کے عین وصل مین اوسنے کہا کہ بس

ولہ

یان جو آنے کو کہون تو کہتے ہین منہ پھیر کر
شمع بھی اوٹھ کر کہین جاتی ہے پروانے کے پاس

## ردیف شین

نہین آہ و فغان کی آزمایش
ہے منظور آسمان کی آزمایش

اوسے ہر طرح سے چھیڑون شب وصل
کرون اوسکے دہان کی آزمایش

ہے ہمین محفل خوبان مین جائین
کرین اوس بدگمان کی آزمایش

ذرا سینے پہ اپنے ہاتھہ رکھو
کرو سوز نہان کی آزمایش

وہ کہتے ہین کہ کیجے وصف بوسہ
یہ ہے میری زبان کی آزمایش

عدو قد بہ ہین اونپر تیغ کھینچو
بھلا کیا ناتوان کی آزمایش

اوسے منظور قتل عاشقان ہے
نہین تیر و سنان کی آزمایش

کہینگے مختصر حال شب وصل
کرینگے رازدان کی آزمایش

غرض مرنے سے بس تسلیم ہو
لب معجز بیان کی آزمایش

## ردیف طا

پیدا کیا ہے جب سے کہ اہل جفا سے ربط
ہے یہ عجیب کہ دلکو ہے اپنے وفا سے ربط

## ردیف ظا

وصل مین شب اوٹھ گیا ایسا لحاظ
اونکو میرا نہ مجھے اونکا لحاظ

کوئی رسوا ہو تو ہو کیا کیجیے
ہجر میں کیا راز پنہان کا لحاظ

نشہ مین کھل کھیلے بزم غیر مین
شرم کسکی اونکو اور کس کا لحاظ

میرے آگے لیتے یون دشمن کا نام
کچھ بھی اونکو گر مرا ہوتا لحاظ

ہجر مین کیسا ضبط نالے سر کرو
پاس کسکا کیجیے کس کا لحاظ

## ردیف عین

صادق وہی ہے عشق مین جسکے مزار پر
بلبل چڑھاے پھول تو پروانہ لاے شمع

ولہ

بڑھیگی یون ہی اگر آج ناتوانی شمع
تو ہوگی تا بسحر ختم زندگانی شمع

جلے وہ آپ بھی جو دوسرے کے دلکو جلاے
کہا یہ رات کو پروانے نے زبانی شمع

## ردیف غین

جلتا رہونگا تا بقیامت اسیطرح
مرنے پہ قبر پر نہ چڑھاے اگر چراغ

اے شمعرو تجھے نہین پروا وگرنہ رو
جلتا ہے میرے حال پہ یان رات بھر چراغ

اونکی غرض یہی ہے کہ جلتا رہون مدام
لایا جواب خط کی عوض نامہ بر چراغ

جلتی ہے روز رات کو یان انتظار مین
گویا کہ بنگئی ہے مری چشم تر چراغ

ولہ

یہ سوزش اور یہ جلن اوسکو کہان نصیب
انصاف کیجیے تو کہان دل کہان چراغ

## ردیف فا

موسم گل مین چلا مین جو گلستان کی طرف
ہاتھ وحشت نے بڑھائے مرے دامان کی طرف

نظر آتا ہی مجھے نقش قدم دشمن کا
جاؤن کیا خاک بھلا کوچۂ جانان کی طرف

وصل مین چھیڑے اونکو تو بڑھاتے ہین ہاتھ
گاہ دامان کی طرف گاہ گریبان کی طرف

ہون وہ دیوانہ کہ کانٹے ہون تہ پا تمام
جاؤن نہین جوش جنون مین جو بیابان کی طرف

تیرگی چھائے وہ پھر یہ کہ ہو جائے سیاہ
آفتاب آئے جو میری شب ہجران کی طرف

یا خدا وہ مجھے سمجھے ہین مگر دیوانہ
دیکھتے ہین جو مجھے دیکھ کے زندان کی طرف

شب ہجران ہی جب آتے ہوے گھبراتی ہی
آئے کیا وصل کی شب کلبۂ احزان کی طرف

دل مین آتا ہی جو کچھ لب پہ نہین لا سکتا
دیکھتا تھون مین تیرے لب خندان کی طرف

ہجر مین قصد یہ تھا جاؤن سوے ملک عدم
کمر ہی لائی مجھے چشمۂ حیوان کی طرف

لے چکے تاب و توان اب وہ نظر رکھتے ہین
گہ مری جان کی طرف گہ مرے ایمان کی طرف

دیکھیو نساخ کہ فتنہ نہ اوٹھانا کوئی
جانیکو جاتے تو ہو کوچۂ جانان کی طرف

## ردیف کاف

ابھی تو آب گریہ تھا کمر تک
ابھی پہونچا الٰہی میرے سر تک

خدا جانے کہ کیا اونکو گمان ہی
نہین دیتے وہ آنے اپنی خبر تک

یہ بیماری دل کا ہی حال بگڑا
اوڑا جاتا ہی ہوش چارہ گر تک

مرے زخمونکا ہی وہ حال ابتر
کہ خون روتی ہی چشم بخیہ گر تک

کبھی جو چتر سایہ پا ہوا تھا
نہین آتے نکلکر اب وہ در تک

شب ہجر اونکی تاریکی کے ڈر سے
نہ آیا چھپا ان بھی اونکا سحر تک

اگر ہو امتحان تیغ منظور
تو بسم اللہ یان حاضر ہی سر تک

نہ پوچھو آشیانے کا مرے حال
جلائے نالہ سوزان نے پر تک

شب ہجران ہی وہ پر ہول ایسی
کہ چپ ہی خوف سے مرغ سحر تک

کیا ہے ذوقِ پامالی نے مجبور — کوئی پہونچا دو اونکے رہگذر تک
یقین ہے حشر ہووے دشمنوں کو — قدم رنجہ کرو جو میرے گھر تک
ندیم و رازداں کی کیا شکایت — ہوا ہے دشمن اپنا نامہ بر تک

تپِ ہجراں میں ہے وہ ضعف تسلیخ
کہ اوٹھ سکتی نہیں اپنی نظر تک

ردیف لام

لاکھ حیلے کرو پر اونکا ہے آنا مشکل — وہ سمجھ جاتے ہیں کیسا ہو بہانا مشکل
یا الٰہی ہو ملاقات کی صورت کیونکر — اونکا دشوار ہے آنا مرا جانا مشکل
ضعف نے ہجر میں اس حال کو پہونچایا کہ — زیست سے بھی تو ہوا ہاتھ اوٹھانا مشکل
اقربا جان گئے اونکی ملاقات ہو کیا — اونکو تو ہو گیا آواز سنانا مشکل
وہ جو آجائیں تو آسان ہے دشوار ہیں — سب سمجھتے ہیں کہ ہے آپ میں آنا مشکل
قید ہاں تو وہ ہے کہ تیری تو ہو گیا وصل کھلا — نامہ بر بادِ صبا کا بھی ہے جانا مشکل
دل ہے مٹھی میں مرا کھول تو دو دیکھ تو لو — تم یہ سمجھے تھے کہ اسکا ہے تو پانا مشکل

واں کا جانا تو ہوا ایک اوٹھال تسلیخ
ضعف سے مجھکو ہوا آپ میں آنا مشکل

ڈاک پر اپنی وہ تصویر نہ یوں بھجوائے — اونکو تسلیخ نہیں کر ہی سکیں کا خیال

ردیف میم

تنگ آ گئے ہیں جورِ بتانِ بیوفا سے ہم — جی میں ہے تو اب لگائیں گے دل کو خدا سے ہم
اپنے لیے جو پیتے ہیں معراج ہے یہی — پہونچے ہیں بام یار پہ بختِ رسا سے ہم

اونکا تو ہو فنائی سے بہتر نہیں ہے جی
گھبرا گئے ہیں کس لیے اپنی وفا سے ہم

آتی ہے کوئے یار سے جس روز صبحدم
آتا ہے رشک اور الجھتے ہیں باد صبا سے ہم

کہتے ہیں تم سے ورنہ قیامت ہی کیون نہو
پنہاں رکھیں گے راز دل اونکو خدا سے ہم

ہے فکر وصل یار نہ مرگ عدو کا دھیان
آسودہ ہو گئے دل بے مدعا سے ہم

بیباک شوخیوں نے کیا تھا تو وصل میں
شرمندہ ہو گئے پہ تمہاری حیا سے ہم

احسان ضعف ہے کہ اونہیں کچھ خبر نہیں
مثل گرہ لپٹ گئے بند قبا سے ہم

کیون تنگ ہے کہ جائیں نہ کیجیے کو چھوڑ کر
رکھتے ہیں اک عداوت قلبی بلا سے ہم

ملتے نہیں تو وہ ملو اب غرض نہیں
اک عمر مانگ لیتے ہیں دیکھو خدا سے ہم

وہ آئیں یا کہ موت ہی آجائے ہجر میں
فساخ مانگتے ہیں یہی تو خدا سے ہم

صبر کرتے ہجر ہجران میں
ہوتے گر اپنے اختیار میں ہم

سخت جانی کا ہو برا فساخ
نہ مرے ہائے ہجر یار میں ہم

ولہ

پڑتی ہے جام جم کی طرف آنکھ وصلمین
شوخی سکھا رہے ہیں تمہاری حیا کو ہم

جتنا کہ ہے یہ لب جان بخش کا خیال
پاس اپنے آنے دیتے ہیں کوئی قضا کو ہم

کرتے ہیں چاک سینہ و دل دیکھ دیکھکر
دست عدو میں یار کے بند قبا کو ہم

ولہ

ظاہر تو کی سنگدلی اب ہوئی ہمین
مدت کے بعد ہو گئے ہیں خواب گران سے ہم

ڈرتے ہیں قصر یار کو بھی دیکھ دیکھکر
گھبرا گئے ہیں وہ ستم آسمان سے ہم

ولہ

اسطرح ملتے ہیں خود اپنوں سے کہ اونکو ہو خیال
اپنے سینے میں دل بے مدعا رکھتے ہیں ہم

## ردیف نون

گزرتا ہون جو مین کوچے تک انہین
کھٹکتا ہون نگاہ پاسبان مین

عدو جل جلکے ہو جاتے ہین ٹھنڈے
کہ ایک ایک برق ہے میری فغان مین

نہین معشوق اگر عالم مین تجھسا
تو تجھسا بھی نہین عاشق جہان مین

نہ ہنستے سُنکے بزم غیر مین وہ
نہوتا کاش اثر اپنی فغان مین

اثر وان کچھ نہوا یان جل بجھے دل
لگادو آگ اس سوز نہان مین

ادھر کیون ہے نگاہ تیر اے برق
دھرا ہے کیا ہمارے آشیان مین

اسی سے زندہ سمجھے ہے مجھے خلق
اثر ہے آب حیوان کا فغان مین

وہ جو کہتے ہین کہتا ہون وہی مین
زبان یار ہے گویا دہان مین

کہے فسلخ نے وہ شعر اُردو
کہ جنکی دھوم ہے ہندوستان مین

قابو مین شب وصل ہین وہ آئے ہوئے ہین
منھ فق ہے لٹین بکھری ہین گھبرائے ہوئے ہین

آنکھون کو جھکائے ہوئے شرمائے ہوئے ہین
کچھ بات مرے دلکی بگر پائے ہوئے ہین

اولیٰ یہ شگوفہ ہے مرے داغ جگر کا
جو پھول ہین گلزار مین مرجھائے ہوئے ہین

شاید دل عشاق سے پھر پیچ کرینگے
گیسو ترے رخسار پہ بل کھائے ہوئے ہین

آئے ہین عیادت کو بھی تو بیٹھے ہین خاموش
ایسا نہو سمجھے کوئی سمجھائے ہوئے ہین

گویا دل افسردہ عشاق ہین اے جان
ہاتھون مین ترے پھول جو کمھلائے ہوئے ہین

ہنگامہ سا ہنگامہ جو ہے راہگذر مین
[illegible] ہین شاید وہ کہین آئے ہوئے ہین

آجاؤ کہین جلد خدارا اگر آؤ
ہم جان کو لب پر ابھی ٹھہرائے ہوئے ہین

گاہے ہے فسلخ تو کبھی وحشی بنا ہین
ابتک دل فسلخ کو بہلائے ہوئے ہین

پھر ہمارا جو تو تم سے گریبان مین نہین
ہاتھ دشمن کا گر یار کے داماں مین نہین

ہے سبب ربط مرے دست و گریبان مین نہین
ہاتھ اوسکا تو پڑا غیر کے داماں مین نہین

سنگ ہو آب مرے نالون سے یہ ہے عجیب
کہ اثر کچھ بھی دل نازک جانان مین نہین

جاؤن کیا دشت مین کیا چاک کرون وحشت مین
پانو مین زور نہین تار گریبان مین نہین

بخت خفتہ ہو گزر یار کے گھر مین کیونکر
ایک شب خواب کبھی چشم نگہبان مین نہین

ناوک افگن جو نکلتی نہین ہو اپنی جان
آب حیوان تو ترے تیر کے پیکان مین نہین

وہ جو سنتے ہین شب و روز یہی کیا کم ہو
نہ سہی ہمدم ہون تاثیر اگر افغان مین نہین

ہو جو ہر طرح سے اے یار چھپانا منظور
اسلیے وصل کا مضمون مرے دیوان مین نہین

خانۂ غیر کو تو دیکھیے خاک اوڑتی ہی
اب بھی کہیگا اثر نالۂ سوزان مین نہین

دست وحشت نے نئے رنگ نکالے اکی
ہین گریبان مین وہ چاک کہ دامان مین نہین

خانۂ یار مین اغیار ہین شاید گستاخ
آج کچھ لطف جو نظارۂ ایوان مین نہین

میری وفا کا حال کچھ اونپر نہان نہین
شاید اسی سبب سے سر امتحان نہین

گر اشک و آہ سے مین یہی طور دیکھتا
کیا غم ہین یہ زمین نہین یہ آسمان نہین

کہیے تو کس سے راز دل اپنا بیان کرون
جز ہمدگر کوئی ہمراز وان نہین

کوچے سے تیرے کم نہین جنت و لے وہان
لب پر کسی کے نالہ و آہ و فغان نہین

اے نالہ اسطرح کی توجہ سے فائدہ
کاشانۂ حبیب تو کچھ آسمان نہین

مشہور ہو و لے نہان ہو تن زار کی طرح
افواہ ہے یہ جھوٹ کہ اونکے دہان نہین

پنہان ہون نے دل ہی کی رسوا کیا مجھے
ہو کونسا وہ راز کہ سب پر عیان نہین

آئے نہ موت گو کف صیاد مین مری
لیکن حریف برق مرا آشیان نہین

مرنے کے بعد بھی ہون بھلا کیون عذاب مین
کچھ قبر مین تو سر پہ مرے آسمان نہین

افسوس اپنی شامت طالع کو کیا کہین
آئے وہ ایسے وقت کہ جب لب پہ جان نہین

خود آپ آ کے دیکھلو نامے مین کیا لکھون
وہ حال ہے کہ قابل شرح و بیان نہین

کہیے تو تجھسے کیون ہین یہ نامہربانیان
دشمن کے حال پر تم اگر مہربان نہین

لاتے نہین زبان پہ ہم دل سے راز عشق
لیکن ہمارے چہرے سے کیا کچھ عیان نہین

مین خود سے زبان پہ لاتا نہین ہون کچھ
وہ مجھکو جانتے ہین کہ مین بدگمان نہین

نہ بھولے فصل گل میں جسکا دل سیر گلستان میں
بھلا وہ خاک اوڑانے جاے صحرا و بیابان میں

تکبر ہے عبادت کا بڑا جو تجھکو اے زاہد
یہی بس ایک دھبا ہے ترے دامان ایمان میں

نہیں فرہاد جو ہو کوہ سے تسکین ہے دلکو
نہیں مجنون کہ مجھکو چین آئیگا بیابان میں

کبھی شوخی سے اوسنے وصل میں جو ہاتھ ڈالا تھا
رگ جان سے سوا ہر تار ہے اپنے گریبان میں

فنا ہو دم ابھی گر وصل کا پیغام سن پاؤن
دل بیتاب کا ہے حال ایسا درد ہجران میں

شگوفہ یہ اوسی گل کا ہے ورنہ دوست تھا کن تک
کھٹکتا آج ہوں کانٹے کی صورت چشم دربان میں

یہ قصد ہے اگر زنجیر بھی پاؤنکی کٹوا لی
جنون نہیں اوس سے بہلانے سے دل اپنا گو زندان میں

ادھر دیکھو کیا کیا حال تم نے میرے دامان کا
خجل کیون ہو رہے ہو مفت کیون ڈالا گریبان میں

نہ ہوتی بدگمانی میری جانب سے اگر اون کو
مقابل آئینے ٹھلاتے وہ مجھکو بزم خوبان میں

یہی کہتا ہوا تسلخ اوس کوچے میں جاتا ہے
الٰہی خواب کا ہووے گزر چشم نگہبان میں

ہر روز درد و غم میں یہان ہم بسر کرین
ہر شب عدو کے ساتھ وہان وہ سحر کرین

ہم گشت اونکے کوچے میں یان رات بھر کرین
وہ اور گھر میں غیر کے یارب بسر کرین

کہتے ہیں وہ کہ سنگ جو پانی ہوا تو کیا
نالے وہ ہیں جو دل میں ہمارے اثر کرین

ڈرتے ہیں وہ کہ جی نہ اوٹھون و لپٹ جاؤن
بھولے سے بھی نہ گور پہ میری گزر کرین

ٹھنڈا اول رقیب ہو اللہ رے اثر
ہم نالہاے شعلہ فشان کو جو سر کرین

یہ خوف اسقدر ہے کہ اللہ کی پناہ
وادی سے اپنے غول و خضر بھی حذر کرین

کیون آپ میرے نالون کو سنتے نہیں بھلا
باتین یہ کچھ عدو کی نہیں جو اثر کرین

تسلخ اونکو اب نہیں وہ بدگمانیان
ورنہ وہ اور آنے سے پہلے خبر کرین

وہ اور ہمارے گھر میں آئین
قاصد ہم اور فریب کھائین

وہ ہمکو جو اپنے گھر بلائین
رکھکر قدم آسمان پہ جائین

آتے نہیں وہ یہان نہ آئین
جائین وہ عدو کے گھر میں جائین

نہین ہوتا تو نہین اپنے جو خاصہ ہو کا
تو کیون عبث وہ مجھے گالیان سناتے ہین

ہنسی سے کیون نفس سرد بھرتے ہین نساخ
شب وصال مین وہ کیون مجھے جلاتے ہین

تسخیر کا جو سرمہ ہو چشم سیاہ مین
تو بغض کا اثر ہو مری بھی نگاہ مین

رہ جاتی آکے جان مری لب پہ اسطرح
ہوتا اگر ذرا بھی اثر میری آہ مین

کیون دیکھتے ہو میری طرف چشم غور سے
کیا اب بھی شبہہ ہو مرے حال تباہ مین

کسکی مجال ہو کہ دل اپنا بچا سکے
لاکھون ہی شوخیان ہین تری ہر نگاہ مین

بدتر رقیب سے بھی ہماری نظر مین ہو
اک ایک نقش پا ترے کوچے کی راہ مین

نساخ دیر مین نہین ملتی ہے گر جگہ
آ تو نہ پڑ رہینگے کسی خانقاہ مین

ٹھہرے جو قتلگاہ مین نساخ کے سوا
جنچتا نہین ہو کوئی ہماری نگاہ مین +

مجھکو نکالے کون بجز رحمت خدا
نساخ مین تو غرق ہوا ہون گناہ مین

کرتا ہو کیسے دل کوئی ظلم اسقدر کہان
تم سا جہان مین کوئی بیداد گر کہان

پہنچاؤن کوے یار مین اب کیونکر آپکو
وہ دل کہان دماغ کہان وہ جگر کہان

مسجد مین خانقاہ مین یا کوے یار مین
ہوتی ہو رات آج کی دیکھین بسر کہان

وہ آکے مجھسے پوچھتے ہین صبح اے غضب
بتلائیے کہ آپ رہے رات بھر کہان

نساخ اب وہ آنے لگے کسلیے یہان
اگلا سا آہ و نالے مین اپنے اثر کہان

اسطرح سے وہ محبت مجھے دکھلاتے ہین
بے بلائے بھی مرے پاس چلے آتے ہین +

جو رہا یاد انھین وہ رہے کہ جو یاد آتے ہین
وصل مین آنکھ ملانے مین بھی شرماتے ہین

سوز دل کا مرے اسطرح سے کرتے ہین علاج
میرے سینے سے شب وصل لپٹ جاتے ہین

کیون سما جاے نہ ہر بند مین انکی الفت
وصل مین انگلیونکو میری وہ چٹکاتے ہین

کہتے ہین نالہ و افغان کو مرے سن سنکر

ہم اسی فن سے ناسخ ترے دم مین کہان آتے ہین

کب مرے قتل پہ آمادہ ترے ناز نہین
جان کب لینے کے درپے ترے انداز نہین

قتل عشاق عدو کیون نہین ہوتے ہین بھلا
پھر کہوگے کہ لب لعل مین اعجاز نہین

خانۂ زنجیر مین جب سے تری آواز سنی
ہے زبان بند نکلتی مری آواز نہین

وہ محبت ہے قفس سے کہ بہار رنگین بھی
کچھ مجھے شوق تمنا خواہش پرواز نہین

سخت جانی پہ مری دھیان نہین ہے اصلا
کہتے ہین وہ کہ کوئی عاشق جانباز نہین

شکوے ناسخ کی تقدیر سے ہوتے ہین کوئی
جسکا انجام نہین جسکا کچھ آغاز نہین

شب تاریک ہے کوچہ کاکل
ایک دل اپنا ہے زبان اور ہین

دیکھون تو مجھکو کون اوٹھاتا ہے
سجدہ ترا سنگ آستان اور ہین

وہ ہین بارہ وری ہے اور عدو
سر ہے اور سنگ آستان اور ہین

سر پہ احسان ضعف ہے ورنہ
پارہ کا سنگ آستان اور ہین

ولہ

اس سے جو ہووے رہائی کوئی تدبیر نہین
خط تقدیر یہی کچھ ہے یا زنجیر نہین

دل و جان کو مری پھر کسنے جلا ڈالا ہے
کون کہتا ہے مری آہ مین تاثیر نہین

کوچۂ یار مین کیون اوٹھکے نہین جا سکتے
طوق گردن مین نہین پاؤن مین زنجیر نہین

پیچ و تاب ایسا بھلا کسکو گوارا ہوتا
خوش ہون اس سے کہ مرے نالے مین تاثیر نہین

کسلیے پھر کٹے جاتے ہین مقتل مین بھلا
اسقدر تیز زبان تو تری شمشیر نہین

صبح ہوتی نہین ناسخ شب وصل عدو
خاک بھی تو اثر نالۂ شبگیر نہین

اوسنا شب دیکھا عیسے گھر جانے مین
اب یقین ہے کہ وہ شرمائینگے پانی مین

شہر آباد کہو اسکو کہ رہتا ہے مجھ سے
نالہ و آہ و فغان کام مرے دیر آئے ہین

رونگٹے ڈر سے کھڑے ہون ملک الموت کے بھی
آئے جو ہجر کی شب کو مرے غم خانے مین

وصل میں بھی تو ہیں انداز نرالے سارے — لطف شوخی سے سوا ہیں ترے شرمانے میں

غش جو شش تنگ کے ہوے واعظ و ناصح نساخ
ہو تجلی کا اثر یاد سے کے افسانے میں

گو خاک ہوں خاک سے بنا ہوں — پر چشمِ فلک کا توتیا ہوں
تم اور تمھیں شب کو ملنے گھر میں — ہیں سارے ٹھکانے جانتا ہوں
میں نے ہی تو کی عدو سے یاری — یہ سچ ہے میں ہی تو بیوفا ہوں
ملیو آفتِ روزگار اگر تم — یہ جانیے میں بھی اک بلا ہوں
تم اور کرو عدو سے یاری — میں آپ کو خوب جانتا ہوں
اوس کوچے سے میں نہیں نکلتا — گویا کہ میں اپنا مدعا ہوں
تو مجھسے بچھڑے تو تجھسے بچھڑ جاں — میں تیری طرح سے بیوفا ہوں
اوس بت سے مرادِ دل جو مانگو — کہتا ہے کہ کیا میں کچھ خدا ہوں

گھٹ جائے کہیں دم اپنا نساخ
میں پھر میں زیست سے خفا ہوں

شکوہ دکھلانے میں ہے ورنہ نہاں عالم سے — داغ کچھ عشق نہیں ہے کہ چھپا بھی نہ سکیں
یاں سے کہ آنے میں بھلا غیر کا کھٹکا کیا ہے — آپ ایسے نہیں جو بات بنا بھی نہ سکیں
شمع ہم پھر کسکی شب وصل میں گل کر دیں چراغ — سوزِ دل تو نہیں اپنا کہ چھپا بھی نہ سکیں

ولہ

ہیں وہ نالے خاطرِ ناشاد میں — ہو اثر جنکا دلِ جلاد میں
باغ میں مرغِ چمن نالاں ہیں کیوں — کیا دھرا ہے خانۂ صیاد میں
جاگتے ہیں وہ عدو کے ساتھ تو — بے اثر ہے نالہ و فریاد میں
میں وہ ہوں مرغِ نوا زن ہمصفیر — رہ گیا اپنی دلِ صیاد میں
بھولکر دنیا و دیں نساخ نے — کی بسر تو زیست اونکی یاد میں

اضطرابِ دل سے اے نساخ دیکھ

## کریبا گہر خاطر علاؤ دین

کیون وہ شرما نہین بہلا کیونکہ چھپا نہین مجھکو
بزم اغیار ہی کچھ محفل احباب نہین

کور وہ چشم نہین جسکو تصور تیرا
داغ وہ دل جو ترے عشق مین بیتاب نہین

کونسا عشوہ نہین آفت جان اغیار
کونسا غمزہ بلائے دل احباب نہین

غم بھی کھاتے نہین آنسو بھی نہین پیتے ہین
مدتون ہجر مین گذری کہ خور و خواب نہین

## ولہ

شب کو آکر مجھے ہمنفس کے وہ کیا کہتے ہین
کیون جی بتلاؤ تو اسکو بھی جفا کہتے ہین

دلمین کچھ باقی ہے بات اونکی ہے وہ پہلو دار
بیوفا اونکو جو کہیے تو بجا کہتے ہین

## ولہ

اے ہمنشین ہنسی ہے کچھ اونکی نظر نہین
کہتا ہے پھر کہ نالون مین میرے اثر نہین

جان اپنی ساتھ آہ کے ہوجاتی نکل ہوا
ہجران کے صدمون نہین مجھے جینے کا ڈر نہین

کرتے وہ امتحان کوئی دن کچھ عجب تھا
دیدہ آنکھ کی بھی مری اونکو خبر نہین

پیری مین کسکو عشق کے صدمونکا حوصلہ
وہ دل نہین دماغ نہین وہ جگر نہین

مرنے کے بعد نعش پہ پہونچا دیا اوسے
شرمندہ اب تو نالون سے میرے اثر نہین

چشمک عدو کی آنکھون سے کسطرح دیکھیے
اچھا ہوا کہ بزم مین اونکی گذر نہین

گر حشر کا ہے روز کہ جسکی نہین ہے شام
تو ہجر کی ہے رات کہ جسکی سحر نہین

بتلاؤ تو کوئی یہ تغافل ہے کس لیے
اونکو جو میرے حال سے ہمدم خبر نہین

دل اونکا ہے وہ گنبد بے در کہ جس جگہ
کیا میرا ذکر غیر کا بھی تو گذر نہین

کیا آہ شعلہ ریز کا نسخہ پوچھنا
یان ہی سے جلگیا یہ وہان کچھ خبر نہین

سچ ہے کہ غیر قابل کچھ اسکی سزا نہین
کچھ کم ہے یہ خطا کہ ہماری خطا نہین

رشک مسیح وہ ہون تو ہون لیکن اونکے پاس
کچھ بھی سوائے درد ہجر کی مطلق دوا نہین

سچ ہے کہ معشوق نہین فقط ہم مین بیوفا
خوبو نمین کوئی تیری طرح باوفا نہین

میری شب وصال نے قاتل یہ کہہ دیا
دشمن بھی اب تو منکر روز جزا نہیں

ہاں جاں بلب ہوں زیست کے آثار بھی نہیں
اور اُس سے پوچھیے تو ہیں بیمار بھی نہیں

کہتے ہیں صاف آج ہی کر دیں گے فیصلہ
گر ہم نہیں تو جانیو اغیار بھی نہیں

جلتے ہیں غیر کس لیے سُن سُن کے یا خدا
نالے تو اپنے ہائے شرر بار بھی نہیں

اگر صبح مجھکو جو دیکھا تو بول اٹھے
مرنا تو یکطرف رہے بیمار بھی نہیں

ہو ہو مگر ایک امید یہ جیتے ہیں ہم کہ واں
اقرار اگر نہیں ہے تو انکار بھی نہیں

اب مجھکو کیا ہو خم بخم زلف سے نہیں
آزاد اگر نہیں تو گرفتار بھی نہیں

اللہ اب بتوں سے پڑا ایسا معاملہ
وصلت تو در کنار ہو دیدار بھی نہیں

کہتے ہو کیا کہ جان کا دینا نہیں ہے سہل
آساں اگر نہیں ہے تو دشوار بھی نہیں

آنکھوں میں ہے خمار لبوں پر ترانہ ہے
بدمست اگر نہیں ہو تو ہشیار بھی نہیں

نساخ سے جو ملنے کو پوچھا تو بول اٹھے
مدت ہوئی کہ اوس سے سروکار بھی نہیں

اس گردش فلک سے مٹے کیسے کیسے لوگ
وامق کہاں ہے قیس کہاں کوہکن کہاں

یوسف کہاں ہے اور کہاں ہے عزیز مصر
یعقوب اب کہاں ہے وہ بیت الحزن کہاں

نساخ اگلی صحبتوں کو ڈھونڈھتی ہے آنکھ
وہ اہل بزم کیا ہوئے وہ انجمن کہاں

کب مری گھات میں نساخ وہ صیاد نہیں
کب مری جان کے درپے ستم ایجاد نہیں

وہ سمجھتے ہیں کہ تسکین ہو قلق سے مجھکو
ناتوانی سے جو یاں طاقت فریاد نہیں

چھوڑ کر شہر کو کیوں کوہ و بیاباں میں پھروں
تیرا عاشق ہوں میں مجنوں نہیں فرہاد نہیں

یہی خوبی ہے کہ جس سے ہو معشوق پسند
بے اثر جو ہو ایسی مری فریاد نہیں

کوچۂ یار میں پھر صبح کے ہوتے ہی چلا
شب کی ذلت تجھے نساخ مگر یاد نہیں

یاد دلواؤ اگر بھولے ہوئے وعدے کو
ہنس کے کہتے ہیں کہ نساخ مجھے یاد نہیں

جب سے آئے ہیں بیاباں سے اپنے گھر میں
شب ہجراں میں وہ پرخوف ہے وہ کیا ہے میں
سر مرا پھرتا ہے پانو کی گردش سر میں
موت بھی آتے ہوئے ڈرتی ہے میرے گھر میں

ولہ

ضعف سے اتنی بھی باقی نہیں طاقت ہمیں
طلب وصل کریں خواہش دیدار کریں

بیوفا یار سے جو ملتے ہوا ہے نساخ
جی میں آتا ہے کہ اب دل ہی کو ہم پیار کریں

ہر لحظہ اضطراب جگر بڑھ رہا ہے یاں
وہ آج اپنے وعدے پہ آئیں یقین نہیں

کیوں نفخ صور کا رہوں نساخ منتظر
سینے میں میرے نالہ حشر آفریں نہیں

کسکا گھر جل رہا ہے دیکھو تو
کیوں مری آہ شعلہ بار نہیں

اوسکے پہلو میں دل نہیں ہے مگر
آج نساخ بیقرار نہیں

ہے کونسی وہ جا کہ نہیں جلوہ گر وہ شوخ
دیر و حرم میں کسلیے پھر جستجو کریں

دل کون ہے کہ اوس سے کہیں راز عشق ہم
تیرے خیال سے بھی نہ کچھ گفتگو کریں

ولہ

ہے زندگی خضر سے مجھکو عزیز تر
کوئی گھڑی جو عمر کی گذرے فراغ میں

بس عشق یار میں یہ مرا حال ہو گیا
سر میں جنون ہے اور نہ خلل ہے دماغ میں

ولہ

دشمن کے ہاتھ میں بت پرفن کا ہاتھ ہے
گویا کہ میری جان ہے دشمن کے ہاتھ میں

ولہ

وہ پھنساتے ہیں نئے دام میں مجھکو نساخ
وصل میں کرتے ہیں کنگھی جو مرے بالوں میں

ولہ

ہے یہ مطلب کہ کہوں میں بھی وہ جو کچھ کہ کہیں
اسلیے منھ میں مرے اپنی زبان دیتے ہیں

ولہ

کیونکر بچاؤن جان و دل اللہ کیا کرون
آفت کے ہین تمھارے اشارے بلا کے ہین

ولہ

عقدہ سربستہ تقدیر ہے
وصل مین منھ اونکا اوترا نہین

ولہ

ہے ادا کونسی تیری کہ نہین ہے وہ شوخ
کونسا ناز ہے تیرا کہ وہ بیباک نہین

ولہ

کیجے فریاد اونکے ظلم کی کیا
کوئی شاہد نہین گواہ نہین

ولہ

کیفیت نہو گی اونکی بے مہریسے دشمن کو
ملا ہے مجھکو جو کچھ لطف انکی مہربانی مین

ولہ

حاصل ہوا یہ فائدہ جسم نزار سے
وہ خوش ہین دیکھ دیکھکے اور منفعل نہین

ولہ

ہے یقین وہ نہ آئین گے شب ہجر
موت آجائے تو بعید نہین

ولہ

کسکو یہان عذاب جہنم کی تاب ہے
جانے یہ اونکے جان نہ دون مین تو کیا کرون

کچھ لطف عشق کا نہین اوٹھتا بغیر رشک
ہمدم عدو کے مرنیکی مین کیون دعا کرون

ناصح خدا کا نام لے ہے یہ بھی کوئی بات
وہ بت جفا کرے تو مین ترک وفا کرون

کیا شیوہ دلبری کا یہی ہے کہ بزم مین
دین آپ گالیان مجھے مین سنا کرون

وہ نغمہ زن نہو وین جو بزم رقیب مین
نالون سے اپنے کیون مین قیامت بپا کرون

ولہ

جان جاتی ہے کہ وہ جاتے ہین پہلے دیکھین
آج کی رات کو وہ عزم سفر کرتے ہین

ولہ

کہتے ہین ہنسکے پھول نہ عنبر نہ مشک ہون | گر یہ کہیے اونسے تم مین محبت کی بو نہین
مجھکو وہ کیون بلانے لگے اپنی بزم مین | دشمن نہین ہون غیر نہین ہین عدو نہین

ولہ

کہتے ہین طالع بیدار اسیکو نساخ | جاگکے سحر کی راتین جو بسر کرتے ہین

ولہ

وعدۂ وصل کیا اور گرہ بند مین دی | اسکا مطلب ہی کہ قصداً وہ فراموش کرین

ولہ

جلا رہے ہین عبث اپنی بزم مین نساخ | کہو یہ اونسے کہ دل ہی کوئی سپند نہین

ولہ

یہ حال ہی کہ راحت و رنج ایک ہی مجھے | کچھ وصل کی خوشی نہین ہجران کا غم نہین
لوگون سے کرکے قتل مجھے کہہ رہے ہین وہ | سمجھے رہو یہ خوب یہ کوچہ حرم نہین

ولہ

ہی اتفاق ہی مرا میری جان کا دشمن | بتان مست جو یون احتراز کرتے ہین

ولہ

ہی میرے ساتھ ہی یہ بات اسکا شکر کرتا ہون | کہ وہ کرتے نہین توقیر میری اپنی محفل مین

ولہ

سیر گلزار کا شاید کہ نہین اونکو خیال | ورنہ کیون آج رخ زرد پہ وہ رنگ نہین

ولہ

دل مین مرے آگ بس لگا دی | کیا نالہ شعلہ زن ہی نے مین

ولہ

یا نزع مین تھا یا کہ بس اب خضر ہو گیا | کیا کہیے کیا اثر ہی تمھارے پیام مین

ولہ

تا دیکھ سکین ہم نہ نظر بھر کے بھی اونکو | دیتے ہین جگہ بزم مین وہ اپنی بغل مین

وله

کوئی دن وہ تھا کہ انکا عرش پر تھا شور
یا وہی نالے ہین جو مطلق اثر رکھتے نہین

وله

ہے غضب برقع کی جالی سے نگاہ
لاکھہ رخنے پڑگئے ایمان مین

وله

اونکو تو مین چاہتا ہون اور وہ اغیار کو چاہتے ہین
جس طرف کو دیکھو مین لگا ہون یہ لگا ہین
مین اونسے بنا ہون تو وہ دشمن سے بنا ہین
اوس کوچے مین یہ بھیڑ ہے سب بند ہین آئین

وله

ناتوان ہین تو نہین میری نظر آئی نساخ
کیون سرین چھوڑ کے ہین اونکی کمر کو دیکھین

وله

باعثِ شوق اسیری ہم اسی کام مین پایا
کہ قفس مین مین کبھی اور کبھی دام مین پایا

وله

وہ کہتے ہین ملے تیری زبان سے کیا زبان اپنی
تو بنگالی ہے اے نساخ مین ہندوستانی ہون

وله

قتل کرتے نہین تلوار کی کھا کھا کے قسم
روز مشتاقِ شہادت کو وہ دم دیتے ہین

وله

کیون چھڑاؤن دلکو زلفِ یار سے
کہتے ہین خود تو نہین کیون ہے تیرا گھر
یان نہ آؤ خانۂ دشمن مین جاؤ
ہین نہین دیوانہ سودائی نہین
میری صورت تو ہرجائی نہین
اسمین بدنامی و رسوائی نہین

وله

پانؤنکو چکر اب نہین سر کو نہین وہ دور بھی
وہ غلطو کچھہ بھی ہوش ہے ترک ہوا اور فصلِ گل
تمام وفات ہم ہی جب سوزش دلسے مین پایا
آگیا ہے خلل کہین گردشِ روزگار مین
توبہ اگر کرین تو کیون کرنے لگے بہار مین
آئینگے منکر و نکیر کیونکہ بھلا مزار مین

ولہ

ضعف نے سوزش ہجران میں کیا ہے یہ حال / کہ ذرا تاب تپیدن دل مضطر میں نہیں
دیر تک حسرت دیدار تو نکلی دم ذبح / یہ ہوا خوب کہ تیزی ترے خنجر میں نہیں

ولہ

حرف کاغذ پہ ٹھیرتے نہیں اوڑ جاتے ہیں / حال جو رنگ پریدہ کا رقم کرتے ہیں
دیکھو شوخی ڈرے گے عدو پر ہر دم / پڑھ کے وہ سورہ اخلاص کو دم کرتے ہیں

سخت بیدرد ہیں تسخیر بتان کافر
کیسے اللہ کے بندوں پہ ستم کرتے ہیں

ردیف واو

دل تسخیر میں پھر کرنے لگے گھر گیسو / خط بھی آنے پہ اوٹھانے لگے ہیں سر گیسو
سنتے انداز سے ہلتے ہیں جو رخ پر گیسو / کچھ سنے پیچ کے ہیں فکر ہیں کافر گیسو
دھیان ہیں سیر جو رہتے ہیں برابر گیسو / دن یہ دن حال ہرا کرتے ہیں ابتر گیسو
جو ستم چاہیں کریں مجھسے ستم دیدہ پر / ہیں ستم کش ہوں جو ایدل ہیں ستمگر گیسو
وصل میں اوس رخ روشن پہ جو غش کرتا ہون / ہوش میں مجھکو وہ لاتے ہیں سنگھا کر گیسو
جان نزار ہے یہ جو غش ہے دل بیمار اسیر / خط اگر مشک فشان ہے تو معنبر گیسو
وصل میں کیون نہ معطر ہو دماغ عاشق / خال عنبر ہے تو ہے مشک سے بہتر گیسو
آسمان دیکھ کے حیران ہوا جاتا ہے / آفتیں لاتے ہیں جو کچھ کہ ہر سے سر گیسو
ایک سے ایک ہر جان کو یہ سب آفت ہیں / خال سے خط ہے سوا خط سے ہے بڑھ کر گیسو
شانہ میں مجھکو تو بتلا تو بھی وجہ سبب / کسلیے دل سے اوبجھتے ہیں ستمگر گیسو
خال مشکین ہے ملائے دل احباب اگر / آفت جان عزیزان ہے سراسر گیسو
وصل میں دیجیے دل کسکو نہ سجے کسکو / دلربا ہے رخ دلدار تو دلبر گیسو
یہ اشارہ ہے کہ رسوا نہو راز سودا / چھپ گئے پردے میں ہے مجھکو دکھا کر گیسو
رشک اسکا ہے کہ وہ ہاتھ میں کیون لیتے ہیں / دست شانہ سے اولجھتے ہیں برابر گیسو

جمع شاید دل عشاق ہوئے ہین نساخ
آج ہو جو پریشان نہین کاکل گیسو

کیون حال زار ہجر مین سب پر عیان نہو
کچھه کام کی ہو بات کہ لب پر فغان نہو

کیون میرے آہ و نالے سے وہ سرگران نہو
رسوا نہو دل اپنا جو گرم فغان نہو

نساخ دہر مین کوئی اسرار دان نہو
جبتک مرید حضرت پیر مغان نہو

ہاتھون سے اسکے آہ رہائی محال ہے
کوئی جگہ نہین کہ جہان آسمان نہو

اب خشک ہوکے سنگ سے بھی سخت ہوگیا
خنجر ہمارے حلق پہ ہرگز روان نہو

ہے دوست پاسبان نہ بنانا اوسے عدو
اے دل تو اوسکے کوچے مین گرم فغان نہو

دلکا ترے غبار تو نکلا ہے پر ہے خوف
یہ بھی ہماری جان کو کہین آسمان نہو

نامہربان نہو تو نہو اسکا غم نہین
اپنی خوشی ہے غیر پہ وہ مہربان نہو

کیسی خوشی ہے حشر مین دیدار کی ملے
ڈرتے ہین وان بھی سر پہ کہین آسمان نہو

اوس بت سے کیون بہشت مین رہنگے جدا
میرے نصیب مین جو غم جاودان نہو

ہم دلکو ظلم دوست سے بہلائین کسطرح
نساخ اپنے سر پہ اگر آسمان نہو

کچھه جل رہا ہے باغ مین نساخ دیکھنا
افسوس یہ میرا ہی کہین آشیان نہو

سینے مین میرے دل جو تپان اسقدر نہو
ممکن نہین کہ اونکو توجہ ادھر نہو

ہر رات تخلیہ نہو اور بند در نہو
دشمن کی آہ تجھپہ اگر کارگر نہو

افسوس آہ و نالے کا مطلق اثر نہو
صد حیف حال زار کی اونکو خبر نہو

ممکن نہین کہ آہ مین اپنی اثر نہو
لیکن یہ طور ہے کہ کسیکو خبر نہو

دیکھیگا نقش پاے عدو کون آنکھ سے
اللہ کوے یار مین میرا گذر نہو

جو شخص دور سے نظر آتا ہے ہمنشین
کہتا ہے دل مرا کہ کہین نامہ بر نہو

کرتے ہین اپنے نالے وہان کام جسجگہ
انسان کیا فرشتے کا ہرگز گذر نہو

کیا کہئے ہم اپنا درد جگر ہے وہ لاعلاج
ہرگز کسی دوا و دعا کا اثر نہو

ہر دم کھٹک سا ہی جو پہلو مین کیا ہی یہ | سینے مین میرے دلکی جگہہ نیشتر نہو
آنے مین میرے پاس وہ چھپ چھپکے رات کو | افسوس دشمنون کو گر اسکی خبر نہو
کیون آج اپنی باتون سے متوالا ہی دل کو رشک | وان اوسنے ہمکلام مرا نامہ بر نہو
ہان آہ و نالے مین کہین ہو جاے اگر کمی | ڈرتا ہون مین کہ ظلم و ستم بیشتر نہو
سودا سے عشق مین تو ہین دشمن ہون نفع کا | کرتا نہین وہ کام کہ جسمین ضرر نہو

ناسخ یہان تو نالہ موزونکا شغل ہی
وان محفل رقیب مین وہ نغمہ گر نہو

تمھارے چہرے پہ ہر دم اگر نقاب نہو | ذلیل و خوار کوئی خانمان خراب نہو
نہو وے قدر کبھی اونکی مہربانی کی | کبھی کبھی یونہی ہمیشہ اگر عتاب نہو
اوٹھیگا لطف بھلا کیا ورا دوستی کا | شب وصال مین اونکو اگر حجاب نہو
ہر ایک نگاہ مین اوسکی ہی تازہ کیفیت | جو بزم یار مین ہمدم نہین شراب نہو
ہو کار جملہ جہان دم مین درہم برہم | عذار یار پہ ناسخ اگر نقاب نہو

بھلا وہ چین سے کسطرح سو سکین ناسخ
ہمارے دلکو جو ہر رات اضطراب نہو

بدمستیان وہ غیر سے کرتے ہین پی کے مے | کیونکر نہ ایسی باتون سے بادہ حرام ہو
مجھسے وفا کرے تو کرون مین جفا کا ذکر | خوبان ظلم دوست مین تا نیک نام ہو
سچ سچ جو مجھسے پوچھیے تو فن ہی شعر مین | ناسخ اپنے وقت کے تم بھی امام ہو

ولہ

سہلونگا مری جان یہ جہانتک کہ جفا ہو | لیکن ہی یہی شرط کہ بعد اسکے وفا ہو
ناسخ مجھے ڈر ہی کہ کیا جانیے کیا ہو | نالے سے غنیمت ہی جو بس حشر بپا ہو
کچھ اونکی ہی تقصیر نہ کچھ دلکی خطا ہی | آنکھون نے کیا مجھکو خراب انکا برا ہو
اوٹھتا نہین کیون کوچہ جانان کی طرف پاؤن | یارب وہ کہین غیر کے گھر مین نہ گیا ہو
یان پہ تو میسر نہین دیدار بتون کا | وان دیکھیے کسطرح سے دیدار خدا ہو

یک حال یہ کسطرح کوئی عمر گزارے — مدت سے تو موقوف ہو جفا اب تو وفا ہو
گھر سے نہ نکلنے پہ تو ہے در پہ بپا حشر — تم در پہ نکل آؤ تو کیا جانیے کیا ہو

ممکن ہے کہ بے میرے اوسے نیند کبھی آئے
نالہ مرا گستاخ ذرا بھی جو رسا ہو

وہ کہتے ہیں نہیں پھیر دامان گریبان کی — لگا ہاتھ سے تھمنے گرمی زلف پریشان کو
یہ ضد عشاق سے رکھتے ہیں بعد از قتل کہتے ہیں — کہ ہندو کو کرو مدفون جلا ڈالو مسلمان کو

ولہ

عجب کیا تجھسے ہو اے جلوہ یار — کہ دشمن ہو مرا جو ہرزہ دان ہو
لحاظ افغان کو اب ہو گیا کیا — ہونا صحیح یار ہو یا آسمان ہو

ولہ

بھلا ہم کس سے جی بہلائینگے پھر جوش وحشت میں — نکالو میری گردن سے نہ ہمدم طوق آہن کو
عدو کو جھانکتے ہیں کسطرح ہم بھی دیکھینگے — نگاہ شوق سے کر دیتے ہیں منہ تنگ روزن کو

ولہ

سرمہ آنکھوں میں لگاتے کیون ہو — خاک میں مجھکو ملاتے کیون ہو
زلفیں دشمن کو دکھاتے کیون ہو — پیچ میں مجھکو پھنساتے کیون ہو
میرے نالوں میں ہو سرمے کا اثر — ورنہ تم اشک بہاتے کیون ہو
دل سے بدتر تو نہ ہوگی واعظ — مجھکو دوزخ سے ڈراتے کیون ہو
کب برا میں نے کہا غیرون کو — گالیان مجھکو سناتے کیون ہو
گر لگائی نہیں اغیار سے آنکھ — مجھکو تم آنکھ دکھاتے کیون ہو
میری دلجوئی کا گر دھیان نہیں — دل دشمن کو ستاتے کیون ہو
قصد ہو دل کے چرا لینے کا — ورنہ چھپ چھپ کے تم آتے کیون ہو
نہیں منظور اگر وصل تو پھر — دل کو سینے سے لگاتے کیون ہو
اوس سے سچ سچ جو کہون حال اپنا — کہتے ہیں بات بناتے کیون ہو

گر نہین اونسے غرض اے نسلخ
کو جب غیر مین جاتے کیون ہو

ہیو قاہم ہی تو ہین آنکھہ ملاؤ تو ذرا
کیا کہین خیر جو سب کہتے ہو سجا کہتے ہو

ولہ

میری طرف سے یار ترا دل جو صاف ہو
آئین دلبری سے نہ ہرگز خلاف ہو
اپنے دل فگار کا لکھون اگر مین حال
کاغذ کا سینہ چاک قلم مین شگاف ہو

ولہ

وصل کی شب کم رہی ہستی لگانا چھوڑ دو
چھیڑنے سے ہم نہین ہمکو بہانا چھوڑ دو

ولہ

گالیان غیر کی نہین کھائین
چپ رہو منھہ نہ میرا کھلواؤ

ولہ

ہو اپنی شب وصل عدو کی ہو شب ہجر
منظور یہ ہوتا ہے ابد تک نہ سحر ہو

ولہ

کیا تغافل ہی سمجھتے ہین وہ مجنونکی شبیہ
دیکھتے ہین جب مرقع مین مری تصویر کو

ولہ

در کسی شب جو کھلا پاؤن تو آؤن بیخوف
مجھکو مانع کبھی اے یار خبردار نہو

ولہ

رکھتی ہے پھونک پھونک کے باد صبا بھی پاؤن
تا سیر باغ مین وہ گذر کہین نہو

ولہ

مین بھی ہون پاس بلا سے بیدرمان
اپنے دم سے اگر تم آفت ہو

ولہ

جام شکستہ ہے جو دل میکدہ ہے ہر
مجھکو ہے یقین کہ نہ جائے جان پر
یارب کہین مرا ہی یہ گم گشتہ دل نہو
دلکو مرے تڑپ جو یہ ہین متصل نہو

ہو گیا ملول دیکھکے میرا وہ حالِ زار | جور و جفا سے اپنی جو ہرگز خجل نہو

نساخ حالِ ہجر کہوں کیا میں وصل میں
ڈر ہے یہ تو ہو یہی وہ کہیں منفعل نہو

جو پیش از مرگ ہو جائے ملاقات | دکھا دوں خانۂ دشمن اجل کو

ولہ

پھرتا ہوں در بدر شب تنہائی کی تلاش میں | کیونکر مرا نشانِ قدم کو بکو نہو

ولہ

فرق کیا تجھ میں اور غیر میں ہو | مجھ پہ اونکا اگر عتاب نہو

ولہ

ہاے منہ کو چھپا لیتے ہیں وہ کس انداز سے | خواب میں بھی جو چومتے ہیں ہم لب رخسار کو

ولہ

سخت جانی میں بھلا زہر کا ہو خاک اثر | سہل نساخ مگر سمجھے ہو مر جانے کو

ولہ

آئینہ دیکھ دیکھکے یہ کہہ رہے ہیں وہ | لوں زلف سے وہ کام کہ زنجیر سے نہو

ولہ

گھر کہاں تھی شب تنہائی اور بند تھا در اسکا | تم عدو کے گھر میں تھے ایسا ان مقدر رات کو
یاں کے آنے میں کسی جا تھی جو تھی دور تو کچھ | خانۂ اغیار میں جاتے ہو چھپکر رات کو

ولہ

زبان پہ لاتے ہیں گر سو نہ نالہ کو | ملا دیں خاک میں ہم آسمان کو

ولہ

نالے آفت میں غل مچانے کو | سر پہ ہیں آسمان اوٹھانے کو
عدو سے مردہ کو جلاتے ہیں | سچ جو پوچھو مرے جلانے کو
خون ہوا باغ میں دلِ غنچہ | دیکھکر تیرے مسکرانے کو

م

برق سوزاں نے اپنی آنکھوں پر — دی جگہ میرے آشیانے کو
کسلیے جائیں دیر و کعبے میں — چھوڑ کر دل کے آستانے کو
بیوفائی کا ہو برا انجام — تمنے دیکھا نہیں زمانے کو

کیا نساخ اشک نے رسوا
ہم تو تھے راز دل چھپانے کو

نام اوسکا سب لیکے دیتے ہیں ترجیح جو ہمین — شہرہ ہوا ہے ہم ہی سے مجنون کے نام کو

ولہ

ہین وہ مجنون مہذب ہون جب آتی ہے ہوا — شہر سے باہر نکلتا ہون میں استقبال کو

ولہ

اونکی زلفونکی بلائیں جو میں شب لینے لگا — ہنسکے کہنے لگے پھر ہو گیا سودا تمکو

ردیف ہا

جی میں آتا ہے کرون دوستی اغیار کے ساتھ — کہ کسی طرح تو ہو ربط مجھے یار کے ساتھ
طلب وصل پہ کہدیتے ہیں ہم یاد رہے — دم نکلجائیگا ظالم ترے انکار کے ساتھ
جھانک کر بھی تو کبھی دیکھ لے اے پردہ نشین — آنکھ کسکی ہے لگی روزن دیوار کے ساتھ
انتظاری میں تری ہے یہ دعا ورد زبان — دم نکلجائے ہمارا ترے دیدار کے ساتھ
میان سے نکلی ادھر وہ تو ادھر یہ تن سے — جان وابستہ ہے ایجان تری تلوار کے ساتھ
بیوفا ویسے وفا کرتے ہیں خوبان جہان — بیوفائی جو کریں بھی تو وفادار کے ساتھ

نشہ مے نے حیا مندی میں گل یہ کھلایا نساخ
سیر گلشن کو گئے رات وہ اغیار کے ساتھ

ردیف یا

بلائیں لیتے ہیں زلف دوتا کی — شب وصل اپنی جرأت ہے بلا کی
عجب تاثیر ہے میری دعا کی — کہ اوسنے باوفا نے بھی دغا کی
ہے اوسکا التفات اک عمر جان بخش — اوسے حاجت نہیں جور و جفا کی

سبب کیا بیوفائی کا مرے ساتھ — کہو کیا وعدہ غیروں سے وفا کی
مرے گھر میں وہ آتے ہی عدو نے — قیامت میرے کوچے میں بپا کی
عجب کچھ لطف تھا شب لیٹنے میں — سگے گر کر اکی اور کا سے بنا کی
نہ نکلی ایک شب بھی وہ اسے قسمت — ہمیشہ دل کی دل ہی میں رہا کی
بلائیں لیتی ہیں زلفوں کی ہر دم — تری کنگھی بھی ظالم ہے بلا کی
کرشمہ بھی نظر میں قتل عالم — بھی شوخی ہے گر شرم و حیا کی
تری ضد سے کرینگے بیوفائی — قسم ہے بیوفا اپنی وفا کی
گزر ہے او تیرے گھر میں کسکا — بنی ہے بات اک باد صبا کی
ملائیں غیر کو سونے سے اوٹھکر — ہے کیا تاثیر نالوں میں بلا کی
لکھا وہ مختصر میں نے خط شوق — جگہ جس میں نہیں ہے مدعا کی
گزر اب عرش پر بھی تو نہیں ہے — نہ پوچھو نالہ سے نارسا کی
ہے یہ بے التفات بے سبب کیوں — خبر ملتی نہیں اس ابتدا کی
شب ہجر اپنے وعدے پر نہ آئے — الہی موت نے شاید قضا کی
کوئی پامال ہے برباد کوئی — ہوئی مٹی خراب اہل وفا کی
نگر کھویا گیا ہے اوسکے آگے — کوئی صورت تو دیکھے مدعا کی
وہ کہتے ہیں کہ لاؤگے کہیں تاب — گرہ کھولیں اگر بند قبا کی
بپا ہر گام پہ ہے شور محشر — یہی شوخی ہے جو آواز پا کی

ہو انشا ح اگر کہدیتے ہیں ہم
ہنسی ہوگی لب عجز نما کی

نہ ہیں ہیں کسکے لیے ہوش میں ہاں تجھے لیے — ہوا ہوں خلق فقط میرا آسماں کے لیے
ہمیشہ ورد رہے نام دوست صبح و مسا — کہ شغل اس سے تو بہتر نہیں زباں کے لیے
رکھا فشاں بھی گل کا نہ باغ میں باقی — قدم بھی بلبل و غنچہ نے خزاں کے لیے
ذرا تو دیکھیو شوق اسیری بلبل — قفس کی تیلیاں چن لائی آشیاں کے لیے

میں سونے دیتا ہوں کسکو جیتے جی کہ رقیب
اثر نہو تو نہو ہے مری فغان کے لیے

اثر کا حال نہ پوچھو کہ میرے نالون سے
ستارے اوس نے زیب آسمان کے لیے

شب وصال کا میں کہہ سکے حال نادم ہون
نہ تھا خیال کہ آفت ہے رازدان کے لیے

وہ بدنصیب ہون اے بے تقصیر گر ڈھونڈو تو
تو خار تک بھی نہ ہاتھ آئے آشیان کے لیے

دل رقیب میں چھپتا ہے میرا چھپا رہنا
کبھی یہ بات تو حاصل نہ تھی فغان کے لیے

شب وصال میں جیتے ہیں وہ کہ پھر غرور
رہے نہ بات کوئی یار کی زبان کے لیے

شب وصال میں بھی کہ رقیب ہو گستاخ
نہ دون ہی موت سے اس جان ناتوان کے لیے

اوسے ظالم کو دل دیا تو نے
ہائے گستاخ کیا کیا تو نے

جیتے جی مجھ پر تو کی جفا تو نے
اور دشمن سے کی وفا تو نے

تھا میں خلوت اگر عدو سے تو پھر
پھر دیکھو کیون گرا دیا تو نے

مانگا بوسہ تو بولے ہو کے خفا
پھر تو کہنا کہ کیا کہا تو نے

اے دل نالہ زن تو مر بھی کہیں
زیست سے کر دیا خفا تو نے

آ گئی جو میں وقت پر شب ہجر
کیا احسان اے قضا تو نے

رازدان کیون ہے تیرا وصال اثر
کیا کہا کسنے کیا سنا تو نے

ولہ

بس اسکی محفل میں اپنا خراب ہے
مضطر وہ کیون ہیں مجھکو اگر اضطراب ہے

جو بات اوسکی دیکھے بس لاجواب ہے
پردہ نہیں ہے مجھسے عدو سے حجاب ہے

پردہ ہے کس کا دیکھنے کی کسکو تاب ہے
پردہ اوٹھاؤ کسلیے منہ پر نقاب ہے

جنبش عدو کے گھر سے وہ کرتے نہیں کبھی
موقوف کیا زمانے کا اب انقلاب ہے

اس سے ہٹے تو کاٹے ہیں ان کے بہت
پھر کیسے کس شمار میں روز حساب ہے

قاتل نے عاشقون میں کیا ہے مجھے پسند
ہر زخم تیغ ایک الف انتخاب ہے

مدتون مجھکو کوچۂ اغیار میں کیا
مرنے کے بعد بھی مری مٹی خراب ہے

ہوگا وصال ہمکو بھی اغیار کو فراق
ایجان زمانے کا جو یہی انقلاب ہی

پیری مین ولولے وہ کہان جوش وہ کہان
گویا بہار موسم عہد شباب ہی

خوبان روزگار کا وہ پوچھتے مین حال
یہ وصل کی ہی رات کہ روز حساب ہی

ہم جانتے مین خالی ہی آئیگا نامہ بر
فقرہ ہمارے خط مین جو ہی لاجواب ہی

نسبت عدو کو اس سے ہی نے آسمان کو
دشمن بغل مین وہ دل خانہ خراب ہی

وہ چلتے وقت لیگئے ناسخ اسے ساتھہ
تن مین توان ہی اور نہ کچھہ دل مین تاب ہی

کیا پوچھتے ہو لعل روان بخش یار کی
ناسخ آج شہر خموشان خراب ہی

یہی صورت ہی گر آہ و فغان کی
خرابی آئیگی راز نہان کی

ہی پیش نالہاے عرش پرواز
حقیقت کیا بھلا ہفت آسمان کی

یہی ہی زندگی تو عدم مین بھی
کسے خواہش ہی عمر جاودان کی

بھلا مین کیا عدو سے کب نبھیگی
یہی گردش رہی گر آسمان کی

وہ پردے سے نکل آئے جو باہر
حقیقت کھل گئی راز نہان کی

تمہارے ظلم کے خوگر ہوے مین
نکالو اور صورت امتحان کی

کبھی ایسی نتھی آگے شب ہجر
ڈرانی سی ہی صورت آسمان کی

بنی خشت سر خم خاک میری
جزا ہی خدمت پیر مغان کی

مرے سیل سرشک غم کے ہم آگے
بھلا کیا خاک بنیاد آسمان کی

کہا کیا ہی جو اسی مین نہین یاد
عجب صورت ہی شب رازدان کی

ہی گویا وصل ہی ہجران مین ناسخ
خوشی ایسی ہی مرگ ناگہان کی

اوسیکی یاد ہی ناسخ ہر دم
یہی ہی بات مرگ ناگہان کی

دیتے عدو کے آگے نہ یون گالیان مجھے
دیتا خدا تمہاری طرح جو زبان مجھے

لیا کسی نے بیٹھنے مین نہ تو وہ گالیان مجھے
اونکے دہن کا حال ہو کیونکر عیان مجھے

پائین کا دھیان بزم مین اونکے نہ صدر کا
چاہیے جہان بٹھائے وہ دلبر وہان مجھے

یا وہ بھی دن تھے جانیکا اونکے یقین نہ تھا
یا اب نہین ہے آنیکا اونکے گمان مجھے

صورت مین دو نہ فرق نہ پاتا تو ہجر مین
دیتا ٹھیرنے در پہ ترے پاسبان مجھے

تیری تلاش لائی ہے کعبے سے دیر مین
اب لیکے یان سے جاتی ہے دیکھین کہان مجھے

کرتے مین مجھسے وصلت دشمن کا ذکر ہائے
سمجھے ہوے ہین نشے مین وہ رازدان مجھے

بند و نہ دیکھہ کچھہ کے لطف خدا سے پاک
آتا ہے یاد حشر مین جور بتان مجھے

نساخ ہے عذاب مین گو شیون سے جان
ای کاش وہ سمجھہ لین کہین بدگمان مجھے

خواب مین میری پھر وہ آنے لگے
پھر نئی طرح سے ستانے لگے

رابطہ پھر مجھسے وہ بڑھانے لگے
پھر مری عمر کو گھٹانے لگے

اپنی الفت وہ پھر جتانے لگے
پھر قسم میرے سر کی کھانے لگے

داغ دل اونکو جو دکھانے لگے
سینکے بوسے مجھے جلانے لگے

کیون مجھے صدر مین بٹھانے لگے
کیون مجھے بزم مین بلانے لگے

ازبسکہ بوسۂ لب جانان کی خواہش
گر سنے خنجر نہ سر کھانے لگے

پھر نہان ہو گئے نظر سے مری
پھر مرا صبر آزمانے لگے

پھر نہ لائین کوئی بلا سر پر
پھر مجھے گھر مین کیون بلانے لگے

چھا گیا پھر جہان مین اندھیر
پھر وہ زلف سیہ بنانے لگے

وصل کا اونسے جو سوال کیا
مجھکو وہ بے نقط سنانے لگے

دیکھکر لعل یار پر خط سبز
کیا عجب خضر زہر کھانے لگے

ولہ

نکلی کیون آہ شرربار جگر سے میرے
آج نساخ وہ کیا جانے ہین گھر سے میرے

دامن کا ہوا تاب بھلا خاک حریف
آہ بھی بجلی نکلتی ہے جگر سے میرے

نکرے دفع مری تشنہ لبی چشمۂ لب یار
آب شمشیر گذر جاے جو سر سے میرے

چشم سوزن بھی بھر آتی ہے وہ ہے ابتر حال
بخیہ گر ڈرتے ہیں زخم جگر سے میرے

کاہ کی طرح جو اوڑنا نہیں منظور ہے تو بس
کوہ وحشت میں نہیں راہ گزر سے میرے

شب ہجران وہ بلا ہے کہ اوسے دیکھتے ہی
خوف سے داغ لپٹتے ہیں جگر سے میرے

مثل خسخانہ جہنم کو نہیں ہے ناسخ
سوزش ہجر میں نسبت کوئی گھر سے میرے

کیا ہے چشم جہان بین لیل و خوار مجھے
سے ملے ہیں حضرت دل خوب رازدار مجھے

ابھی تو گزرے ہیں بس چند روز توبہ کو
شکست کے لیے دیتی ہے دم بہار مجھے

کہون کسی سے اگر میں تو کون مانیگا
کہ اپنے دل پہ نہیں ہاے اختیار مجھے

ہزار طرح کے اوہام ہوتے ہیں پیدا
خزان سے بھی ہے سوا موسم بہار مجھے

جو مجھکو دیکھ لیا رات بزم خوبان میں
لگے وہ طعن سے کہنے وفا شعار مجھے

کیا ہے یار نے محشر میں وعدہ دیدار
رہیگا تا بقیامت اب انتظار مجھے

شکست توبہ کی نیت تو کر چکا ہون کب
ذرا بہار ہی کا اب ہے انتظار مجھے

وہ خوش ہیں ایسے کہ گویا ہے اونکو وصل کی شب
جو دیکھا آکے شب ہجر بیقرار مجھے

خدا ہی جانے کہ کس طرح جاؤن اے ناسخ
جو ہو رقیب کی باتونکا اعتبار مجھے

کسلیے پھر عیش عقبے چاہیے
وصل ہو اونکا تو پھر کیا چاہیے

ہم قیامت تک کرین گے انتظار
کب ہو دیدار اونکا دیکھا چاہیے

اف کرین تو کاٹیے میری زبان
کیجے مجھپر ظلم جتنا چاہیے

ذکر میرا بھی کبھی آتا ہے وان
اونکے ہمرازون سے پوچھا چاہیے

مے تو پی لین توڑ کر توبہ ولے
کچھ تو ساقی کا اشارہ چاہیے

ہو گئے ہم آغوش وہ کہنے لگے
تمکو اے ناسخ اور کیا چاہیے

ولہ

خم گئے سمجھکے وہ طرز سوال سے
میں آب آب ہو گیا بس انفعال سے

کہتے ہین چپکے چپکے وہ دشمن سے کیا بھلا
آگاہ وہ نہین ہین اگر میرے حال سے

محشر کہین ہو جلد کہ دیدار ہو نصیب
اسکے سوا غرض نہین کچھہ اونکی چال سے

گویا کہ ہم چھڑک رہے ہین زخم پر نمک
ہوتی ہے گفتگو دل شوریدہ حال سے

اونکی نظر سے دل کو یقین ہے کہ گر گئے
دشمن اوتر گئے ہین ہمارے خیال سے

کیونکر نثار بوسہ شیرین سے مین ہو دل
لب اونکے بند ہوگئے میرے سوال سے

تم اور وصل یار ذرا غور تو کرو
نساخ باز آؤ خیال محال سے

کچھہ دل یار مین شاید کہ اثر کرتا ہے
آج نالہ مرا دل مین مرے گھر کرتا ہے

وصل کی شب کو رقیبون سے ہے بدتر مجھکو
شور جو شام ہی سے مرغ سحر کرتا ہے

اوسکی کیفیت دوزخ نہین پنہان مجھ سے
جو ترے ہجر مین اک بار بسر کرتا ہے

کیا بلا لائیگا اللہ ہی جانے کہ فلک
آج پھر دور باندازِ دگر کرتا ہے

قتل شب وصل عدو مین جو کیا ہے کہ بس
مجھپہ احسان بڑا مرغ سحر کرتا ہے

عیش خسرو کی حقیقت نہین اوسکے آگے
جو ترے غم مین بھی اک آن بسر کرتا ہے

جرس نالہ کی آواز سے پیدا ہے کہ آج
کاروان ہستی عاشق کا سفر کرتا ہے

کیا ہی گھبرا کے وہ در سے مرے اٹھے ہین
اسطرف جو کبھی بھولے سے گذر کرتا ہے

نیم ہم رشک سے کٹ جاتے ہین شمشیر سیالے
تیز بھی وہ مری جانب جو نظر کرتا ہے

وہ مرے عشق سے آگاہ نہوتے ہرگز
حال دل اونپہ عیان چاک جگر کرتا ہے

مرض عشق مین ہے یار سے ملنے ہی مین نفع
جتنا پرہیز ہو اوتنا ہی ضرر کرتا ہے

استقدر شہرہ ہوا ہے مری رسوائی کا
قیس بھی اب مری صحبت سے حذر کرتا ہے

اپنے جامے مین سماتا نہین نالہ نساخ
پردۂ گوش صنم مین جو گذر کرتا ہے

کچھہ ہو حاصل آہ باتاثیر کی تقصیر سے
ہوتی ہے برپا قیامت آہ بے تاثیر سے

پوچھتے ہین نامہ بر سے مین نے کیون لکھا ہے خط
ہوگئی ہے دشمنی انکو مری تحریر سے

جان ہی تو نے نکالی اوسکی اے ناوک فگن
کیا نکالا تیر کا پیکان دل نخچیر سے

ہو گیا ہے سر سے شانیکے لیے اے بخت جفت
اتفاق اوس نوجوان کا اے چرخ پیر سے

سنتے ہیں سن سنکے وہ بھی اور عدو بھی یا نصیب
مجھکو یہ حاصل ہوا ہے آہ با تاثیر سے

غیر کی قسمت میں لکھا وصل میرے لیے ہجر کے
ایسی بھی ہوتی ہے غلطی کاتب تقدیر سے

کوئی پہچانے نہ پہچانے مجھے اس غم میں
لیک وہ پہچان لیں گے رنگ کے تغییر سے

لاکھ کھینچے تیغ ابرو خنجر مژگان کا دھیان
رات ہجران کی نہیں کٹتی کسی تدبیر سے

ہیں سے کم اپنی اے خدا زندانیں کبھی
ہتھکڑی لاے بنا کر یار کی شمشیر سے

وہ کبھی عید دن کو آتے تھے ملاقات بھی بند
کام کچھ آخر کو نکلا نالہ شبگیر سے

تو تلک اک روز سر پر گر پڑیگا آسمان
ہے یقین ناسخ مجھکو نالوں کی تاثیر سے

کیوں گئے شرمائے ہیں جفا کرکے
ہیں تو نادم نہیں وفا کرکے

تیغ اوٹھائے اوسے خفا کرکے
کیا ملا ذکر غیر کا کرکے

بیوفائی ہے شیوۂ خوبان
اسے حاصل نہیں وفا کرکے

بتکدے سے میں چلا ہوں پھر ناسخ
ڈرتے ڈرتے خدا خدا کرکے

تمکو کہتے تھے ہم اے ناسخ
کہیے تو کیا ملا وفا کرکے

ہرگز تو نکی ہوتی نہ یوں جستجو مجھے
دیتا اگر خدا دل بے آرزو مجھے

ہیں وہ نہیں کہ تمسے کروں دین و دل عزیز
ایجان تم سمجھتے ہو مثل عدو مجھے

ہے بے تکلفی بھی غضب ہے کہ بزم میں
دشمن کو آپ کہتے ہیں وہ اور تو مجھے

کیا کیا نہ خاک اوڑائیں گے میدان حشر میں
مرنے کے بعد بھی ہے تری جستجو مجھے

اپنے گلے پہ آپ چھری پھیر دے عدو
اس عید میں گلے سے لگائے جو تو مجھے

لکھیں ہیں دشمنوں کے جو خط میں شکایتیں
ناسخ وہ سمجھتے ہیں اپنا عدو مجھے

ہو گئی ہے پھر محبت اک ستم ایجاد سے
ربط پھر نالوں کو ہے اپنے دلِ ناشاد سے

چاک کی صورت نہیں ہے ان میں ہے چاکی مدام
آسمان بھی چرخ کھاتا ہے تری بیداد سے

چھٹ گئے ہیں تو یہ ہم چھپ کر کرینگے ہم مثل
قتلگہ میں ہم بھلا اوتریں گے اونکی یاد سے

مہربانی میں بھی ہو حاصل نہ دشمن کو کبھی
لطف جو ہیں نے اوٹھایا ہے تری بیداد سے

قصر کے بدلے بناتا خاطرِ شیریں میں گھر
ہو نہیں سکتا تھا اتنا بھی بھلا فرہاد سے

پھر زمین و آسمان کا کچھ پتا لگتا بھلا
گر نکلتا ایک بھی نالہ دل بیتاب سے

جھوٹ شہرہ ہو گیا ہے اونکے آنے کا یہاں
ہوں خجل احباب کے شورِ مبارکباد سے

جان کو لے علتِ غائی یہی دونوں کی ہے
داغِ سودا کم ہے زخمِ تیشۂ فرہاد سے

روز بیٹھے ہیں نکل جائیں کہیں یہ فکر ہے
تنگ وہ افلاک آئے ہیں مری فریاد سے

کہہ سنایا اونکے ظلموں کا جو با تفصیل حال
ہو گئے حیران وہ ای نساخ میری یاد سے

اب تو نالوں میں کہانی کا اثر ہے یا کبھی
سیر اچھے رہتا جگاتا تھا بتوں کو خواب سے

پگھلا اوس شعلہ خو کو اور بھی بھڑکا دیا
ہو گیا دل سرد اپنا گرمیِ احباب سے

شوخیاں اونکی جو یاد آتی ہیں ہمکو ہجر میں
کرتے ہیں پہروں ہی باتیں اس دلِ بیتاب سے

لطفِ شوقِ قتل کا نساخ تو ملتا مجھے
کاش کے وہ ذبح کرتے خنجرِ بے آب سے

خواب میں جاگے تھے وصلِ یار سے اپنے جو شب
دل پھڑک جاتا ہے ای نساخ نامِ خواب سے

شکوہ کرینگے اسکا وہ تنہا اگر ملے
کیوں راہ میں کبھی کبھی دشمن کے گھر ملے

آنکھوں میں ہے جو پیار تو دل میں بھرا عتاب
دل سے بھی دل ملے جو نظر سے نظر ملے

جی پھر ا بعدِ مرگ جو آک جا سے کیا عجب
گھر سے ترے بہشت کی صورت اگر ملے

وحشت جنوں میں آہ وہ گم کردہ راہ ہوں
مجھکو ملے جو غول تو سمجھوں خضر ملے

اب اونکو جور سے جو ندامت ہے یہ بھی ظلم
امکان ہی نہیں کہ نظر سے نظر ملے

مدت سے یہ راز پند و نصیحت کا اب کھلا

نساخ مجھکو رات وہ ناصح کے گھر لے

اونکو نساخ اگر میری وفا یاد رہے — مجھکو کس طرح بھلا اونکی جفا یاد رہے
آسمان مجھسے یہ کہتا ہی شب وصل نہین — صبح دکھلائینگے ہم اسکا مزا یاد رہے
کون دے تمکو خبر تم ہی ذرا رکھنا دھیان — نالہ اپنا نہین احسان رسا یاد رہے
دل کے لینے مین تامل جو ہوا بول اوٹھے — مانگنے پر بھی مجھے دل نہ دیا یاد رہے
ظلم پر ظلم وہ کرتے ہین یہ کہہ کہکے مجھے — شرط ہم بدتے ہین تمکو جو ذرا یاد رہے

وعدہ وصل کا ذکر اوسسے نہ چھیڑ اے نساخ
یاد رکھنے کی بھی یہ بات ہی کیا یاد رہے

بن آئی ہی مری لڑتی ہی آنکھہ اوس آفت جان سے — تعجب کیا ہی بگڑی ہی اگر چاک گریبان سے
اثر کچھہ ضعف کا بھی کم نہین ہی اب جوان سے — کہ مثل خضر جسم اپنا نہان ہی چشم انسان سے
اگر پائون کو اپنے انس ہی دشت بیابان سے — تو اپنے ہاتھہ کو ہی ربط دامان و گریبان سے
بہانہ قتل کا کرتے ہو لیکن ہم سمجھتے ہین — تمہارے ہاتھہ کیون اولجھے تھے شب دشمن ایمان سے

دل صد چاک کو نساخ کے جب کچھہ لیتی ہی
اولجھہ پڑتی ہی کنگھی یار کی زلف پریشان سے

نساخ یقین ہی مجھے جب تک کہ نہ مر جائے — مقتل مین کوئی یاد سے کیا اونکی اوتر جائے
تاریکی سے یہ خوف ہی وہ کلبہ احزان — آئے ملک الموت بھی تو دیکھکے ڈر جائے
کاٹو تو سلیقے سے مری کاٹیو گردن — قاتل مجھے دھڑکا ہی کہین ہاتھہ ٹھہر جائے
یہ بیخبری اونکو اسیرون سے ہی اللہ — پروا ہی نہین کوئی جو مر جائے تو مر جائے
سینے پہ وہ جبتک نرکھین دست حنائی — ممکن ہی نہین ہی کہ مرا سوز جگر جائے
ہو ہجر کی شب کو یہ دعا میری زبان پر — اللہ کسی طرح سے یہ رات گزر جائے

اغیار کا نساخ اگر ذکر نہو تھا +
اوٹھکر مرے پہلو سے وہ یون آکے گھر جائے

یونہی ہی اگرچہ گردش ہفت آسمان رہے — ممکن نہین رقیب جو پھر کامران رہے

گاہے عیان رہے تو گہے ہم نہان رہے
سائے کی طرح ساتھ ہے تم جہان رہے

تجھکو قسم ہے ضعف کہ کوچے مین یار کے
ایسا نہ چھوڑ مجھکو کہ تاب و توان رہے

کیا لطف گر اوٹھانہ مزا وصل و ہجر کا
دنیا مین مثل خضر اگر جاودان رہے

عالم پہ حال زار ہمارا ہے آشکار
کچھ آپ کی کمر تو نہین جو نہان رہے

انکار آپ کا تو ہے اقرار سے سوا
دشمن کے گھر مین آپ نہ تھے تو کہان رہے

بلبل سے ربط ہے نہ ہمین گل سے ارتباط
اس باغ مین رہے بھی تو مثل خزان رہے

رسوائے دہر عشق نے نساخ کو کیا
دشمن کا راز یہ تو نہین جو نہان رہے

میرے لیے ہے اور نہ کچھ یار کے لیے
ہے میری زیست مردن دشوار کے لیے

گردش مین ہے فقط مرے آزار کے لیے
کیا آسمان بنا نہین اغیار کے لیے

دنیا مین بھی تھا مجھے اسکے سوا خیال
آئے ہین حشر مین بھی تو دیدار کے لیے

تم کر رہے ہو تازہ ستم کی تلاش کیون
کافی ہے دل مرا مرے آزار کے لیے

ولہ

نہین کرتی ہے اگر تیغ ستم یاد مجھے
بے سبب آتی ہین کیون ہچکیان جلاد مجھے

مین وہ ہون دیکھے جو مجنون کبھی سرو شمشاد
کوہکن کہنے لگے حضرت استاد مجھے

وہ جو سنتے نہین گھبرا کے ہوا ہین کیسے
اور نہین ضعف سے یان طاقت فریاد مجھے

کہتے ہین وہ کہ اگر دیکھین تو ہو سعی عشق بتان
دیا اللہ نے وہ حسن خداداد مجھے

مجھکو اور شوق نہین جو نہ تہمت صیاد
کیا بہانے کی ضرورت ہے کر آزاد مجھے

مین وہ ہون یاد تمھاری نہین بھولا ہرگز
تم وہ ہو بھولے سے کرتے نہین یاد مجھے

زار وہ ہون کہ نہین خوف عدو کا لیکن
بزم جانان سے نکلوائیگی فریاد مجھے

مجھکو کیا کوہ و بیابان سے غرض اے نساخ
قیس سمجھے ہوے ہین آپ کہ فرہاد مجھے

شاید عدو کے سر پہ بھی اب آسمان ہے
گردش مین میری طرح جو اسکی بھی جان ہے

کہتا ہون مین جو کچھ وہ بھی کہتے ہین چھیڑ کر | گویا دہان یار مین میری زبان ہی
یہ حال ہو گیا ہی ترے ہجران مین کیا کہون | ہر وقت میرے سر پہ نیا آسمان ہی

ولہ

ہین یہی نالے تو بخت نارسا | آسمان تک بھی رسائی ہو چکی
گنبد بے در دل محبوب ہی | اپنے نالون کی رسائی ہو چکی

اونکی صورت توڑو نساخ اپنا عہد
کیجیے رندی پارسائی ہو چکی

ولہ

ایجان عدو نے گالیان دین کسکے واسطے | مین نے مصیبتین جو سہین کسکے واسطے
ہین ہون عدو ہی دیکھیے وعدے وصل کے | ہان کسکے واسطے ہو نہین کسکے واسطے
تجھکو اگر نہین ہی سر قتل دشمنان | ہوتا ہی تیز خنجر کین کسکے واسطے
بیباک کیون سے آئی ہی صاحب حیا مجھے | تم بھی خدا کی شان کہو بیوفا مجھے
اوسنے ہوا جو وصل کا طالب تو بولا او | فرمایئے تو آپ نے سمجھا ہی کیا مجھے
کیا کیا نہ میری جان یہ صدمہ ہوا کیا | وصل عدو کی رات ہی روز جزا مجھے
دشمن کی طرح اوسکا بھی یارب ہو رو سیاہ | دنیا مین ہجر یار نے رسوا کیا مجھے
یہ وقت وہ ہی عشق کی مٹی خراب ہی | اب بوالہوس بھی کہنے لگے ہونا مجھے
بدلو کہین مکان کہ ناساز گار ہی | نساخ کو سے عشق کی آب و ہوا مجھے

نساخ اپنا دشت جنون ہی وہ خوفناک
سمجھے ہوے ہین خضر بھی اب رہنما مجھے

مرے گھر آنے کو تم گھر سے کیا اے مہ لقا نکلے | عدو کی جان نکلی اور میرے مدعا نکلے
نہ بھولونگا مین عالم وصل کا اونکے نہ بھولینگے | جو شوخی تھی تو اہل ناز کی حس سے حیا نکلے

ولہ

دیوانہ جو سمجھتا ہی بیجا مر مجھے | دیتا ہی اوسکے آنکی جھوٹی خبر مجھے
بجانا نہین مین وان کہ وہ رسوا نہون کہین | اور وہ سمجھتے ہین کہ عدو کا ہی ڈر مجھے

آجاے جان جان مین ہو جاے زندگی ‌‌ ‌‌ بدلے دوا کے زہر جو دے چارہ گر مجھے

ولہ

اوٹھائیگا مجھے اوس آستان سے ‌‌ ‌‌ توقع ہے تو یہ ہے آسمان سے
اجل کیون لگگئی باغ جنان مین ‌‌ ‌‌ اوٹھا کر مجھکو اونکے آستان سے
نہین جز ذکر یار اوسکی باتین ‌‌ ‌‌ خدا سمجھے ہمارے رازدان سے
بلا پھر کون لائے اپنے سر پر ‌‌ ‌‌ ہم اور اوٹھین بھلا زلف بتان سے
وہ کوٹھے پر کھڑے کھلاتے ہین بال ‌‌ ‌‌ بلا ہوتی ہے نازل آسمان سے
بلائین لےگئے وہ شمع ہین کیون ‌‌ ‌‌ عبث ہے خوف مرگ ناگہان سے
جزاک اللہ فی الدارین خیرا ‌‌ ‌‌ شب ہجر آ ہی اجل آئی کہان سے
دل اک آفت نہو کیون اوسکی صورت ‌‌ ‌‌ ذرا الٹی ہوئی ہے آسمان سے
نہین منظور اوسے دشمن بناؤن ‌‌ ‌‌ کہون کیون راز پنہان رازدان سے

اوٹھائین پست سے نساخ جو ہاتھ
کہو تو لائین ہم طاقت کہان سے

روز و شب جان حزین ہاے جلا کرتی ہے ‌‌ ‌‌ آہ سرد اپنی عجب کام کیا کرتی ہے
ہے شب ہجر مین وہ حال کہ اے روکے ‌‌ ‌‌ شمع بالین بھی مرے حق مین دعا کرتی ہے

ولہ

وہان کسکے جوڑا جو باندھا گیا ہے ‌‌ ‌‌ دل اپنا پریشان ہوا جاتا ہے
پشیمان وہ دل لیکے وہان سے نکلے ‌‌ ‌‌ یہ دل بھی پشیمان ہوا جاتا ہے

اے نساخ ہاتھون سے دست جنون کے
گریبان اماں ہوا جاتا ہے

تم جو آجاؤ عیادت کو عیادت ہو جائے ‌‌ ‌‌ جان تو نکلے و لے رفع شکایت ہو جائے
بیوفائی کی تری یار جو شہرت ہو جائے ‌‌ ‌‌ ہے یقین تجھکو مرے نام سے نفرت ہو جائے
امتحان غیر کا گر حسب ضرورت ہو جائے ‌‌ ‌‌ اونکو نساخ یقین ہے کہ نصیحت ہو جائے

خوف اصلا نہ رہے یار کے دربان کا مجھے
وہ خفا ہو کے چلے بزم سے میں بھی جو اٹھوں
مژدۂ وصل کے سننے کی کہاں ضعف میں تاب
صورت نقش قدم ہم کہیں پھر ٹلتے ہیں
دل کو قابو میں نہ لائے ہو بڑی مشکل سے
کہتے ہیں ہنس کے رقیبوں سے سنا کر مجھکو

روز تبدیل جو یوں ضعف سے صورت ہو جائے
فتنہ برپا ہوا ابھی ایک قیامت ہو جائے
ہے یقین وصل سے پہلے ہی فراغت ہو جائے
کوچۂ یار میں جانے کی جو صورت ہو جائے
دیکھو ناسخ کہیں پھر نہ حماقت ہو جائے
ایسی ناسخ کی صورت ہے کہ نفرت ہو جائے

اس عداوت پہ تو ہو جان فدا ہے ناسخ
کیا کرو اونکو اگر تم سے محبت ہو جائے

خط یار کو تب رقم کریں گے — جب غیر کا سر قلم کریں گے
بھاتا ہے مجھے سمجھ گئے ہیں — اب مجھ پہ بھلا ستم کریں گے

ولہ

پھولوں میں نہیں سماتی ہے کیوں آج باغ میں — وہ سیر کو گئے کہ بن آئی بہار کی
ضامن ہو نہیں ذرا بھی جو تاثیر ہو کہیں — سن لیجے آپ بات دل بیقرار کی
کٹتا کسی طرح سے نہیں ہے جو اے خدا — دن حشر کا بھی رات ہے کیا انتظار کی

ولہ

بتوں کو ناز اگر ظلم اور جفا پر ہے — غرور ہمکو بھی تو مہر اور وفا پر ہے
چلو کہ موتی ہیں تیاریاں ہاں ناسخ
شہادت آپ کی موقوف گر خدا پر ہے
خواب میں اونکو دیکھنے کا ہی شوق — نیند کیوں رات بھر نہیں آتی
ہم ہی جائیں گے اوس سے ملنے کو
موت ناسخ اگر نہیں آتی
دیکھیں وہ آئینے کو اور رہے حیرانی مجھے — زلفیں اپنی وہ بنائیں ہو پریشانی مجھے
ہجر میں اس سے نہیں ناسخ بجز کوئی شغل

سچ جو پوچھو تو زہر لگتی ہی غزلخوانی مجھے

بھرا کرتا ہوں آہ سرد بزم یار مین ہر دم / نکالی ہی نئی ترکیب دشمن کے جلانے کی
ہمارا نالہ ہی غمّاز اونکو اعتماد اوسپر / کروں تدبیر اب کیا راز پنہان کے چھپانے کی

ولہ

اوسکے کوچے مین جو موت آئی مری / نعش بھی اوٹھوا کے پھکوائی مری
کان دھر کے وہ ہی جب سنتے نہین / گنگ سے بدتر ہی گویائی مری
ہی ہجوم نالہ و فریاد و آہ / بزم سے کچھ کم ہی تنہائی مری
ملگئے وہ جیتے جی رسوا ہوں / آخرش کام آئی رسوائی مری

جان دی بے مانگے خلال یار کو
دیکھ ای ناسخ دانائی مری

مہندی اور دیکھیے پاؤن مین لگی ہی کسکے / اسنے تو خوب ہی رنگ اپنا جمایا پسکے

ولہ

مجھے ہان دل مین تعجب اک بلا ہی / زبان پر تیری ہی جو ہر دم نہین ہی

نکلتے کم ہین اب ناسخ گھر سے
تصور مین کوئی پردہ نشین ہی

جانتا ہی قتل کرنیکو بھی رحم / پوچھتے ہو کیا مرے جلاد کی
آسمان پر ہو تو گر جائے ابھی / تونے مجھپر جسقدر بیداد کی
شیشہ مین جو تھی کیا ہجران مین تیری ای صنم / اونکے آگے کیا حقیقت مردن دشوار کی

ولہ

اغیار نے کیے ہین فلک نے نہ یار نے / وہ وہ ستم کیے ہین دل بیقرار نے

ولہ

شمار ہی نہین اپنے گناہ بے حد کا / حساب لیگا قیامت مین کوئی کیا ہمسے

ولہ

| | |
|---|---|
| ہی عجب کچھ یہ طورہ و رسم دیار خوبان | دوستی کیجیے جس سے وہی دشمن ہو جاے |

وله

| | |
|---|---|
| مرجانے پہ کھل جاے جو یہ راز تو کھلجاے | تا نہ نسبت کبھی عشق کو رسوا نکرینگے |
| چاک اپنا جگر ہوئیگا بے منت خنجر | دشمن تری نفرین میں اگر تشنہ کرینگے |
| کب طعنۂ اغیار سے یان جان بچیگی | ساتھ اپنے اگر اونکو بھی رسوا نکرینگے |
| ہم سامنے دشمن کے لپٹ جاینگے اٹھکے | کچھ کام کرینگے بھی تو ہم واہ کرینگے |

وله

| | |
|---|---|
| ہیں کوسے عدو میں تھا عدو کوچے میں پہرے | اہو دشمن جان تم تو کہو رات کہان تھے |

وله

| | |
|---|---|
| اونکی الفت میں ہی برگشتہ مقدر ہمسے | بغض رکھتا ہی عبث چرخ ستمگر ہمسے |

وله

| | |
|---|---|
| آنکھوں سے ٹپکے گریۂ شادی میں گر ہم | غصے سے ہیں وصل میں وہ آگ ہو گئے |

وله

| | |
|---|---|
| پوچھو گیسو سے پریشانی مری | آئینہ میں دیکھو حیرانی مری |

وله

| | |
|---|---|
| گئے ہیں بیٹھے کو مٹی و نقش غیر کے ساتھ | مجھے جو مد نظر خاک میں ملاتا ہی |

وله

| | |
|---|---|
| کیوں خفا ہو بھلا ہوا کیا ہی | یہ تو فرماؤ ماجرا کیا ہی |

وله

| | |
|---|---|
| جاتے ہی اونکی محفل عشرت اداس ہی | مضطر ہی کوئی اور کوئی بدحواس ہی |
| کیدن دیکھتے ہیں جانب پہلو وہ مڑ کر کی | نساخ دل مرا اگر اونکے ہی پاس ہی |

وله

| | |
|---|---|
| ٹکڑے ٹکڑے ہی جنوں میں دل و داماں مجھسے | کچھ گریباں ہی ہی جان نہیں لاتا مجھسے |

ولہ

ڈرتے ہین وہ کہ جان کو ہم دے نہ دین کہین
ہمسے زیادہ اونکو ہمارا خیال ہی

ولہ

باندھا ہی مری آنکھون پہ رومال شب ہجر
وہ حسرت دیدار نکلنے نہین دیتے

ولہ

صوفیونکو حال آیا نہ بین اک حدیث مین
نالہ میرا کیا ہوا گویا غزلخوانی ہوئی

ولہ

وہ دیکھکے دل کہتے ہین ہر بال تو اچھا
خوبیون مین تناسائی ہین جن جنکو نظر ہی

ولہ

ضعف نے مجھکو بچایا ہی جو دست مرگ سے
طعن سے کہتا ہی وہ ترسا بچہ عیسی مجھے

ولہ

دھمکیان رہ رہ کر عدو کا یار کو آتا رہا
وصل کی شب بھی مرے حق مین قیامت ہو گئی

ولہ

نئے دیوان مین سے دیا اسی نساخ
لیے ہین جو شعر انتخاب رہے

ولہ

ہوئی ہی بوالہوس سے صلح عاشق سے لڑائی ہی
الٰہی چرخ کجرفتار کی کیسی بن آئی ہی

ولہ

عشق کے جو دام مین ہم پھنس گئے
یار کا دل نہ پھر کے گھر کو جلائے
دل کی خطا آنکھون کی تقصیر ہی
آہ مین نساخ وہ تاثیر ہی

ولہ

خالی جو پایا دل کو مرے اوسنے چھیڑ کے
سمجھا یہ جی مین بس مری حسرت نکل گئی

ولہ

شب غم تو نہین ہی وعدۂ دیدار کا دن
اسقدر روز قیامت مین درازی کیون ہی

پردہ ہو کسکا آپ ہجران مین ہے یہ حال
آنکھون مین دیکھنے کے بھی طاقت نہین رہی

ساتھ اپنے لیگئے دل حشر آفرین کو وہ
اب میری جان پر وہ قیامت نہین رہی

حسرت سے جو یہ رشک غیر کا اب مجھسے اٹھ سکے
دل مین مرے یہ تاب یہ طاقت نہین رہی

ولہ

ہولناک اپنا ہے وہ دشت اگر جائین گے
حضرت خضر بھی بس خوف سے مر جائین گے

ولہ

مونٹھون کو پونچھتے ہین کسلیے رومال سے وہ
بوسہ لینے مین اگر اونکو مزا آتا ہے

صبر آتا ہے نہ دو چین نہ نیند آتی ہے
ہجر کی رات کو آتا ہے تو غش آتا ہے

ولہ

بدلتا ہے جو ہر دم آسمان رنگ
مقلد کیا مزاج یار کا ہے

ولہ

رحم سے آپ کو نفرت ہی سہی
ہجر مین مجھپہ اذیت ہی سہی

گر نہو صاف مری جانب سے
یار کے دلمین کدورت ہی سہی

آپ اٹکھیلیون کی چال چلین
جان پر میری قیامت ہی سہی

صبح تو اونکو نہ جانے دونگا
اسمین آئے مری شامت ہی سہی

کیا ہوا آنکھ ملانے مین بھلا
ظلم کی تمکو ندامت ہی سہی

چھوڑے کب بوسہ لب کا لیکا
تمکو دشنام کی عادت ہی سہی

زندگی مین نہین ملتے وہ اگر
مرنے پر حور کی وصلت ہی سہی

وصل اونکا ہو رقیبون کو تو ہو
مجھکو رنج غم فرقت ہی سہی

ہجر مین کسلیے ہم صبر کرین
نالۂ زار قیامت ہی سہی

مٹ گئے اب وصل کا خواہان کو نہین
ہجر پر مجھکو قناعت ہی سہی

اوس سے کیا راز شب وصل چھپائین
رازدان کے لیے آفت ہی سہی

ہم کوئی ترک وفا کرتے ہین
اسمین ذلت ہے تو ذلت ہی سہی

ہان کسی طرح تو آؤ صاحب ... نہ سہی مہر مروت ہی سہی
میرے نالے سے جلا تا غیر ... نہو اعجاز کرامت ہی سہی
مہربان تم نہ سہی عاشق پر ... آپ پر مہر کی تہمت ہی سہی
[illegible] ... یہ مرا جذبۂ الفت ہی سہی
تم پڑھو فاتحہ آکر نہ دعا ... قبر عاشق کی زیارت ہی سہی

ہیچ پوچ کیون یار کے آگے نساخ
نہ سہی شکر شکایت ہی سہی

ہوا گل رات دست یار سے چاک ... کھلی قسمت ہمارے پیرہن کی

ولہ

لاکھ تدبیر کرو جینے کی کیا ہوتا ہے ... درد دل سانس کے لینے سے سوا ہوتا ہے

ولہ

اگر وہ ترک کرے معشوق نساخ ... کہ پیری مین نہین زیبا جوانی

ولہ

مین جو ڈرتا بھی ہون تو جنبش ابروے تری ... کھینچکر تیغ دو دم کیا تو ڈراتا ہے مجھے

ولہ

نکل تو گھر سے تو اے آفت زمان نہ نکل ... جہان مین حشر کا آنا بھی اک قیامت ہے

ولہ

مرض عشق مین یان نیند نہ کل آئیگی ... ہان عیادت کو بھی آئے تو اجل آئیگی

ولہ

چمن مین گل ہین جو خندان تو نغمہ زن بلبل ... ہمارا رونا ٹھیرا کوئی ہنسی ٹھیری

ولہ

تر بتر خون جگر سے جو مرے مردم ہے ... پردۂ چشم کوئی صحن مینا سے کم ہے
خون گرفتہ وہ ہون نساخ کہ مقتل مین بھی ... میری تسلیم کو شمشیر کی گردن خم ہے

ولہ

کس طرح ہم دل چھڑا لیں یار سے ۔ ہے یہ مشکل ہرون دشوار سے
عشق ہے جو ابرو سے خدار سے ۔ مجھکو دھمکاتے ہیں تلوار سے
رخ ہیں خوشتر مطلع انوار سے ۔ منھ ہے بہتر مخزن اسرار سے
صبح میں ہر روز اب لڑتی ہے آنکھ ۔ اوس پری کے روزن دیوار سے
اونسے کہتے ہیں نہیں ملتے اگر ۔ رانہ دل کہدینگے ہم اغیار سے
گر نہیں ہے سیر سے ستانے کا خیال ۔ تا نہ کھینچو غیر کے آزار سے
تا سے وہ ہیر اگزرنا اوس طرف ۔ جھانکنا وہ روزن دیوار سے
اسقدر شوق شہادت ہے کہ ہم ۔ سینے لیتے جاتے ہیں تری تلوار سے

مار ڈالا کسلیے ناسخ کو
تو نے وصل غیر کے اقرار سے

آشفتہ و سودائی و دیوانہ و حیران ۔ فرماسیے جو کچھ کہ مرے حق میں بجا ہے
مقبول ہو دشمن کی دعا یار الٰہا ۔ ہردم مرض ہجر میں اپنی یہ دعا ہے
ہم ترک کرینگے تری خاطر سے وفا کو ۔ اے جان جو تو دشمن ارباب وفا ہے
دل ہے نہ گیا چھین سکے وہ دست حنائی ۔ ناسخ یہی دل کے تڑپنے کی سزا ہے
دشمن سے وہ خط کو مرے پڑھوا چکے ناسخ ۔ ہو وینگا وہی جو مری قسمت کا لکھا ہے

ولہ

چھپکے جاتے ہیں اونکے کوچے میں ۔ کہیں اسکی خبر نہو جائے
اپنی آنکھوں میں رکھتے ڈرتے ہیں ۔ کہیں اونکو نظر نہو جائے

ولہ

کیوں اوسکی سی باتیں کررہا ہے ۔ منھ میں ترے غیر کی زبان ہے

ولہ

غم میں کیونکر میں کہوں یہ کہ قرار آجائے ۔ عید ہو جائے محرم میں جو یار آجائے

عشق کی ذلت و رسوائی کا دعوا نکرو — آپ کو لیے غصے سے جبتک کہ بہار آجائے
ہون وہ دیوانہ نکلجاؤن اگر سوے چمن — کیا عجب فصل خزان مین بھی بہار آجائے
حال کیا اپنا کہون ہاے وہ پیاری صورت — بوالہوس بھی جو ذرا دیکھ لے پیار آجائے
اونکے الطاف سے ہوتی نہین تسکین نساخ — ہو جو بیتاب عدو دلکو قرار آجائے

## ولہ

اگر نساخ گاہے محفل خوبان مین جاتا ہے — کوئی کرتا ہے چشمک اور کوئی آنکھین دکھاتا ہے
تری جلوہ نمائی پر اشارے غیر کے دیکھے — یہ بخت شوم اپنا دیکھیے کیا کیا دکھاتا ہے

## ولہ

گلون کو دیکھکر کسطرح دل کو شادمان کیجے — بھلا نساخ کیا ہجران مین سیر گلستان کیجے
عدو کا نام لیتے ہی جو حیلے انہین بنائے ہین — کہان تھے آپ شب فرمایئے کچھ تو بیان کیجے

## قطعہ

دیکھ میرے جگر کو پروانہ — جل گیا مثل شمع آہ نہ کی
نہ کہین تاڑ جاے بزم مین غیر — مین نے اونکی طرف نگاہ نہ کی

## ایضاً

کیا ناصح نے بھی افسوس مجھپر — جو نام اونکا سنا میری زبان سے
ہمارے میہمان ہوتے ہین نساخ — اوترتے ہین جو فتنے آسمان سے

## ایضاً

دانا وہی ہے دل جو تری آرزو مین ہے — گویا ہے وہ زبان جو تری گفتگو مین ہے
شنوا وہی ہے گوش جو سنتا ہے تیرا ذکر — بینا وہ آنکھ ہے جو تری جستجو مین ہے

## مقطعات

راہ سے اونکو جو پکڑ لائے — لگے دینے وہ گالیان مجھکو
پھر یہ بولے کہین نہ شامت آئے — چھوڑ عبدالغفور خان مجھکو

## ایضاً

ناسخ اوسکے گھر کا پتا کس سے پوچھیے | جو جانتا نہین وہ بتائیگا کیا مجھے
اور ملگیا جو جاننے والا کوئی تو پھر | فرمائیے کہ کیون وہ بتانے لگا مجھے

**ایضاً**

ہین تو کیا دشمن بھی کھاتے ہین فریب | اک جہان حیران ہر کوئی بیمار ہے
چھیڑنے کو مجھسے گر کہتے ہین بات | تو آشنا سے کرتے ہین اغیار سے

**ایضاً**

وہان سے آنے جانے کی حقیقت کیا بیان کیجیے | غلط ہے گر اسی کو لوگ رسم و راہ کہتے ہین
کہ جانے پہ کبھی سے کہتے نہین ہین مرحبا مجھکو | نہ رخصت ہونے پر وہ فی امان اللہ کہتے ہین

**ایضاً**

کیجیے گر عرض حال کہتے ہین | سب کہے تو کیون تمھین ہوا کیا ہے
خوف سے اسپہ گر ہیون تماشہ ہو | پوچھتے ہین کہ ماجرا کیا ہے

## رباعیات

عدسہت ہو واقف اشارت مفتون | نادیدہ بعشقت دمن از فل افزون
بر لعل شکر فشان شیرین فرہاد | بر گیسوے مشکبار تو لیلی مجنون

**ایضاً**

جس راہ پہ چلتے ہین یہ اہل تقلید | ہر وہ بھی رہ سنت و راہ توحید
اس راہ پہ جو چلا ہوگا گمراہ | پائیگا نجات ہے یہ اللہ سے امید

**ایضاً**

کوچے مین ترے گزر ہوگا کب تک | دل مین ترے اپنا گھر ہوگا کب تک
مرنے تو عدو کو دو بھلا دیکھون گا | نالون مین مرے اثر ہوگا کب تک

**ایضاً**

دل مجھکو ملا ہے رنج و غم سہنے کو | منھ مجھکو عطا ہوا ہے چپ رہنے کو
سننے کو سنے ہین کان میرے ناسخ | دی حق نے اونھین زبان برا کہنے کو

ایضاً

کیا کام ہے اس سنے کہ بہار آ جائے
کچھ اس سے غرض نہیں کہ یار آ جائے
ہو وصل مجھے یا کہ عدو کو ہو فراق
مطلب ہے یہی دل کو قرار آ جائے

ایضاً

گر مجھسے ابھی ہے ہوت بیزار سہی
گو نزع میں ہوں نہیں ہوں بیمار سہی
مرنے کو مرے محال کیوں سمجھے ہو
آسان نہو نہ ہووے دشوار سہی

ایضاً

گو کشتۂ الم کو اعجاز ان ہے وصل
گرچہ مرض ہجر کا درمان ہے وصل
پر وصل جو حاصل ہو یہ ہے امر محال
تم سمجھے ہو ناسخ کہ آسان ہے وصل

ایضاً

آنکھوں سے عبث ہوں اشک جاری کبتک
بیہودہ فغان و آہ و زاری کبتک
پیری آئی ہے تو چھوڑ گیسوؤں کا سودا
ناسخ بھلا سیاہکاری کبتک

ایضاً

مغموم ہے گاہ گاہ ناشاد ہے دل
گہ محو فغان ہے گرم فریاد ہے دل
لایا ہے یہ رنگ اونکو پھنسانیکے لیے
ناسخ بلا ہے ایک استاد ہے دل

ایضاً

پھرتے ہیں جو اونکے ساتھ گلشن میں ہم
بھرتے ہیں گل مراد دامن میں ہم
پھولے ہوئے ہیں برنگ گل اے ناسخ
ہیں صورت خار چشم دشمن میں ہم

ایضاً

بھولے سے جو تشریف کبھی لاتے ہیں
یوں مجھسے وہ مسکرا کے فرماتے ہیں
آتے ہیں جو ہم گھر میں ترے اے ناسخ
تو جان سے ہم دم میں ترے آتے ہیں

ایضاً

گر عشق و محبت کی بھی ہیں رسمیں
کیا جانے عجب وہ آئین کسکے بس میں

اور آگئے قابو میں اگر اے نساخ
چھوڑونگا نہیں جو دیں وہ لاکھوں قسمیں

ایضاً

کیا کوہ بنا ہے دلکشا ہیں محبوب
گنبد بھی ہے اور سبزہ کسقدر خوش اسلوب
ہر ذرہ ہے عشق نگہ خسرو کا در
شیریں کو پسند کوہکن کو مرغوب

ایضاً

خوش پوش ہیں سارے مردمان دہلی
کیا شستہ و رفتہ ہے زبان دہلی
ہے رشک بہشت گلستان دہلی
بہتر ہے بہار سے خزان دہلی

ایضاً

ڈھاکے میں بڑے بڑے ہیں غازی جھوٹے
دیکھیں ہیں مصلی و نمازی جھوٹے
پھیلا ہے وہ جھوٹ کا اثر اے نساخ
ہوجاتیں یہاں آکے حجازی جھوٹے

ایضاً

سچ سچ جو کہوں میں درد و غم کا احوال
سب کہنے لگیں مبالغے کا ہے کمال
اور سمجھے مبالغہ جو مستند شاعر
ہے عقل حکیم کے بھی نزدیک محال

ایضاً

اب عشق میں رسوائی سی رسوائی ہے
جب سے تجھے اک خلق تماشائی ہے
ہر چند وہ حال سنکے فرماتے ہیں
نساخ جنون زدہ ہے سودائی ہے

ایضاً

اس فکر میں جان ہی جان نہیں
آئی ہے بہار اور سامان نہیں
دل جوش جنون میں کس سے بہلاؤنگا
دامن نہیں نساخ گریبان نہیں

ایضاً

بیتاب مجھے رکھتی ہے اور مضطر رات
کٹتی ہے کسی طرح نہیں کافر رات
نساخ فراق یار میں ہوتی ہے
زلفوں سے طویل اور سیہ ہر رات

ایضاً

ایضاً

| | |
|---|---|
| عبرت کا مقام ہے یہ دہر فانی | نیرنگ میں ہے طبیعت انسانی |
| نساخ اس انقلاب کو دیکھ بغور | ثانی اول ہے اور اول ثانی |

ایضاً

| | |
|---|---|
| ہر شہر میں جو ہوئے ہیں عامی جھوٹے | جھوٹوں ہی کے ہو جاتے ہیں حامی جھوٹے |
| دعوا انہیں حق گوئی کا ہے اے نساخ | ڈھاکے میں جو خاصوں میں ہیں نامی جھوٹے |

ایضاً

| | |
|---|---|
| کیا کعبہ بنا ہے دلکشا ہیں کہ ہمیں | مثل اسکا جہاں میں بجز طبر کہیں نہ |
| کیا اوسپہ ہے جوبن اور کیا تمکین | شیرین کو ہے خسرو کوہکن کو شیرین |

ایضاً

| | |
|---|---|
| پھر دل مرا گرم آہ و زاری ہے آج | پھر جان کو میری بیقراری ہے آج |
| پھر موت کا انتظار ہے ہجراں میں | پھر ہائے وہی نفس شماری ہے آج |

ایضاً

| | |
|---|---|
| پھولوں کو جو باغ میں ہنسانی ہے بہار | دیوانہ ہزاروں کو بنانی ہے بہار |
| کیا کہیے کہ جب مزے میں آتی ہے بہار | توبہ کو مری ہوا بتاتی ہے بہار |

ایضاً

| | |
|---|---|
| ہے کیسا شرر فشاں بیاں واعظ | جل جائے کہیں نہ جسم و جاں واعظ |
| ڈرتے ہیں سبھی مومن و فاسق نساخ | شعلہ ہے جہنم کا زباں واعظ |

ایضاً

| | |
|---|---|
| برسوں میں کہیں جو شب کو آتے ہیں آپ | اغیار کو اپنے ساتھ لاتے ہیں آپ |
| اچھی نہیں یہ بات سکھے دیتا ہوں | سوتے ہوے فتنے کو جگاتے ہیں آپ |

ایضاً

| | |
|---|---|
| ڈھاکے کے سوا جھوٹ کا اب دور کہاں | یہ رنگ کہاں جھوٹ کا یہ طور کہاں |

ویرانہ ہے سب قرب و جوارِ ڈھاکہ
جنگل سے فزون تر ہے دیارِ ڈھاکہ
منحوس ہے چند سے ہزارِ ڈھاکہ
بدتر ہے خزان سے بھی بہارِ ڈھاکہ

ایضاً

نسّاخ سے صورت کو چھپایا تونے
جو اوسنے نہ دیکھا تھا دکھایا تمنے
پھر اوسپہ ستم نیا یہ ڈھایا تونے
اغیار کو بھی گھر مین بلایا تونے

ایضاً

کیا اچھی طرح سے دل مرا شاد کیا
مضمون نیا آپ نے ایجاد کیا
جب رام ہین زلفون کے پھنسایا مجھکو
کہنے لگے تو آپ کو آزاد کیا

ایضاً

کیا کہیے کہ اقرار لیے ہین کیا کیا
دل لینے کو وعدے بھی کیے ہین کیا کیا
لیکن جو حقیقت ہے وہ مجھسے سنیے
نسّاخ کو تمنے دم دیے ہین کیا کیا

ایضاً

کیون صورتِ ابر دمبدم روتے ہو
سمجھو تو ذرا
کیون کشتِ جگر مین تخمِ غم بوتے ہو
یہ حال ہے کیا
تم مرتے ہو اور نہ مرتے ہین غیر یہ وہ
کچھ دھیان بھی ہے
نسّاخ عبث جان کو تم کھوتے ہو
کرتے ہو خطا

ایضاً

یہ میکدہ و مدرسے کی سیر نہین
کعبہ نہین نسّاخ یہ کچھ دیر نہین
یہ کوچۂ خوبان ہے جہان آئے ہو
اب جا تو یقین جان کی یان خیر نہین

ایضاً

جل جل کے اگرچہ دل مرا خاک ہوا
قصہ ہی لے ایک عمر کا پاک ہوا
وہ دامن یار جسپہ کچھ داغ نہ تھا
شب نشہ مین دستِ غیر سے چاک ہوا

ایضاً

گر کم نہیں غار سے مکان سلہٹ
دیوون سے ہیں بڑھ کے مردمان سلہٹ
ہے وضع عجیب اور ہے انداز عجیب
ہے سب سے عجیب تر زبان سلہٹ

ایضاً

تجھسا کوئی سرگرم وفا ہوویگا
مجھسا کوئی پامال جفا ہوویگا
پھرتا ہوں کفن باندھ کے سر سے ناسخ
مجھسا کوئی جان سے خفا ہوویگا

ایضاً

احسان یہ مرے حال پہ فرماتے ہیں
برسوں میں جو مہینوں میں کبھی آتے ہیں
لیکن مری غمخواری کو غش آتا ہے
تنہا وہ مجھے چھوڑ کے جب جاتے ہیں

ایضاً

دل کسلیے اب آہوں سے جل جائیگا
دم کسلیے گھبرا کے نکل جائیگا
نظروں سے تری جو گر گئے ہیں اے یار
جی اپنا یقین ہے کہ سنبھل جائیگا

ایضاً

ہر رات ہیں سرگرم فغاں روتے ہیں
یوں جان عزیز ہجر میں کھوتے ہیں
اور وان کا جو حال پوچھیے اے ناسخ
وہ ساتھ رقیب کے پڑے سوتے ہیں

ایضاً

افسوس کہ تم نے یہاں کا آنا چھوڑا
صد حیف کہ منہ کا بھی دکھانا چھوڑا
یہ سب تو ہوا نہیں شکایت اسکی
بتلائیے کیوں مجھکو ستانا چھوڑا

ایضاً

دشمن کی ادھر نگاہ افسوس افسوس
اغیار سے اور نباہ افسوس افسوس
تم اپنے کو دیکھو ہائے کیا کرتے ہو
افسوس افسوس آہ افسوس افسوس

ایضاً

اب گاہے ادھر کو بھی گذر کرتے ہیں
گاہے مرے دلپر بھی نظر کرتے ہیں
تاثیر یہ نالے کی ہے بیشک ناسخ
وہ غیر کے ملنے سے حذر کرتے ہیں

## ایضاً

کیا کہیے کسی پر اگر آتا ہے دل — کس کس طرح الفت کو چھپاتا ہے دل
بنجاتی ہے بس جان پہ آخر نساخ — افسوس کہ جب ہاتھ سے جاتا ہے دل

## معمیات

### باسم مجنون

نالۂ شعلہ فشانم چو بہ پیوند گاہے — از دل انجم ہم امروز ماہ بر آید آہے

از دل قلب خواستہ چون انجم مقلوب گشت مجن شد و از نون نون اسمے
یعنی مکتوبی مراد است مجنون حاصل شد

### باسم عیسی

بلبل فداست بر گل ورد و دلش ہنوز — خون ست در فراق رخ یار دلفروز

از بلبل ہزار داستان غنچہ خواستہ و از گل باعتبار اعداد حرف نون خواستہ و چون
دل ور خون شد یعنی بیکار گشت و دباقی ماند از ان باعتبار اعداد و کو حرف
یا خواستہ پس عیسی حاصل آمد

### باسم احسن

تصویر تری دیکھ کے اے زہرہ شمائل — اک آن میں حس و حرکت ہو گئی زائل

چون درمیان لفظ آن لفظ حس در آید احسن حاصل شود

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ والمنۃ کہ دیوان فصاحت عنوان بلاغت ترجمان تصنیف لطیف جناب مستطاب
معلی القاب سر سبد شاعران سخن پرور سخندان جناب مولوی محمد عبد الغفور خان صاحب
بہادر نساخ ڈپٹی کلکٹر ضلع ڈھاکہ بکمال صحت و تصحیح ماہ شوال المکرم میں ارفق مطبع
نظامی سے طالع ہو کر جمال منور اپنے سے روشنی بخش دیدۂ دل شائقان و تازگی دہ گلشن

طبع رسالے معنی شناسان کا ہوا

# تاریخ طبع دیوان جناب مولوی محمد عبد الغفور خانصاحب نستلخ

## شیرین زبان از عاجز محمد عبد الرحمن شاکر ہیچمدان

ہوا طبع دیوان نستلخ جب
کھلا گلشن گلرخان جہان
یہ دیوان ہے دیوانون کا تاج سر
یہ دیوان ہمیشہ ہے فرہاد کا
نئے شعر ہین اور نیا رنگ ہے
یہ دیوان حقیقت مین ہے ارمغان
وہ مضمون رنگین ہین دیوان مین
کہ مطلع ہے [illegible] سے بہا
[illegible] مضمون [illegible] سب
[illegible] تطہیر
[illegible] افتخار
[illegible] جب یہ دیوان نیا

شگفتہ ہوے گلعذارون کے لب
ہوے خندہ لب مہوشان جہان
یہ دیوان ہے عشاق کا راہبر
یہ دیوان مجنون کا ہے رہنما
نئی بندشین اور نیا ڈھنگ ہے
کہ اہل سخن اسکے ہین قدردان
کہ یاقوت ایسے نہون کان مین
تو مقطع سے مضمون کا دریا بہا
ہر ایک اپنی بندش مین ہے منتخب
غرض ہے یہ دیوان بدر منیر
یہ دیوان فستلخ ہے یادگار
لکھا شعر شاکر نے تاریخ کا

چھپا کیا ہی دیوان فستلخ کا
کسی سے نہیں ایسا دیوان کہا

۱۲۹۳

# تقریظ و تاریخ ارمغان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ریختۂ قلم معجز نگار قیامت کار سخن سنج دقیقہ گزین نکتہ فہم سخن آفرین فروغ طالع گفتار عروج بخت اشعار غنچۂ چشم خیال غمزۂ دیدۂ کمال شاہد معنی ایجاد غریبی سید محمود متخلص بہ آزاد رئیس نامی ہاکہ شاگرد حافظ اکرام احمد ضیغم

مژدہ اے شاعران معنی دان — پایہ سنجان شیوہ ہاے بیان
مژدہ اے والہان حسن کلام — محو طرز خرامش اقلام
مژدہ اے سالکان راہ خیال — بار یابان بزمگاہ خیال
مژدہ اے شارحان ناز و ادا — مست ذوق و فروغ گوہرہا
مژدہ اے افصحان ہندستان — فہم سرمایگان ریختہ شعر دان
مژدہ اے ناظمان کامل فن — واقفان رموز شعر و سخن
مژدہ اے میکشان مضمون زا — مست سر جوش بادۂ معنا
یافت حسن سخن طراز کمال — ہست نوروز فہم و عید خیال

یافت اندازِ تازہ طرزِ بیان ‏ طرفہ شوریست در سرِ اذہان

ذوق سرمستِ بادۂ معناست ‏ طبع منت کشِ رسائیہاست +

ہست در بزمِ آگہی اعنی ؛ ‏ جلوہ پیرا عروسِ معنی ؛؛

شد مرتب شگرف دیوانے ‏ فہمِ معنی شناس را جانے

نام و تاریخش ارمغانِ نسخے ‏ ارمغانِ سخنور استے نسخے +

آیتِ افتخارِ فنِ سخن ؛؛ + ‏ حجتِ اعتبارِ فنِ سخن

حاصلِ لذتِ فسانۂ عشق + ‏ ارغنونے پر از ترانۂ عشق

شیوہ آموزِ شوخی و انداز ‏ شرحِ نیرنگہائے ناز و نیاز

روشش آموزِ سحر سازیہا ‏ پر ز افسونِ عشقبازیہا

ہمہ تصویرِ شوخیِ خوبان ‏ ہمہ نیرنگِ نازِ محبوبان

حبذا معنوے خمستانے ‏ ضامنِ مستیِ دل و جانے

ذوق افزائے طبعِ اہلِ سخن ‏ حرف حرفش بدل زند ناخن

نسبتش کردہ از فلک اعلا ‏ پایۂ اردوئے معلی را ؛؛

من و ایمان کہ در قلمروِ حرف ‏ شدہ اینجا بیک طلسمِ شگرف

فتنۂ طرزِ دلربائش قبول ‏ والۂ شوخیِ ادائش قبول

می شود تازہ با ملاحتِ آن ‏ نمکِ حسنِ سبزِ ہندستان

فہم بر نکتہاش دیوانہ ؛ ‏ ہست ہر صفحہ اش پریخانہ

طرفہ پرداز و بلاغت یافت ‏ تازہ انداز و فصاحت یافت

شعرہایش ہمہ متین استے ‏ سادہ و پر دقت آفرین استے

نکتہاے لطیف و نازکِ آن + ‏ سے و مد وزنِ خیال روان

جابجایش بدلربا انداز ؛؛ ‏ زخمہ سازہائے شوق و نیاز

حرف حرفش زند بصد عنوان ‏ خندہ ہا بر بلاغتِ سحبان ؛

حاصلِ فکرِ عالیِ نساخ ؛ ‏ حجتِ خوشخیالیِ نساخ

آنکه بر فکرِ اوست نازِ سخن / با سرِ کلکِ او نیازِ سخن
پادشاهِ قلمروِ معنی / موجدِ شیوهٔ نوِ معنی
خانِ روشن روانِ روشن رای / رایش از کارِ عقل عقده کشای
رونق افزای صدرِ دار العدل / پایه افراز قدرِ دار العدل
زندگی بخشِ رسمِ مهر و وفا / حکمرانِ ممالکِ دلها
قلمش هیچو عالمِ صورت / حکمرانِ قلمروِ فکرت
می کند مثلِ مجرمانِ اسیر / وحشیانِ خیال را ز تحبیر
قلزمِ بخشش و جهانِ وقار / عالمِ فیض و آسمانِ وقار
اوستادِ جمیع صنفِ سخن / نکته آموزِ شاعرانِ زمن
شاعرِ فصیح بلند تلاش / نکته سنجِ بلیغ طرز تراش
متفنن سخنورِ کامل / بحرِ طبعش محیطِ بی ساحل
خامهٔ صاحبش فنون پرداز / مطربِ محفلِ نیاز و ناز
طبعش افزود اعتبارِ سخن / آبداری بروی کارِ سخن
شاعرِ کاملِ فسونِ تحریر / خانه زادِ کلامِ او تاثیر
در نظرها بقوتِ انشا / می دهد جلوه شکلِ معنی را
از مضامینِ بکرِ رنگارنگ / طبعِ او غیرتِ هزار ارتنگ
فتنهٔ شیوهٔ کمالِ دیم / محوِ نیرنگیِ خیالِ دیم
که بترتیبِ اولین دیوان / خامهٔ او چو شد گهر افشان
کرد تعلیم با هزار ادا / شوخیِ تازه طرزِ صائب را
دوم طرازیِ دوم دیوان / کرد آن نکته سنجِ سحر بیان
گه باندازِ صائبا میلی / گه بطرزِ نظیری و میلی
در نوردِ سخن درین دیوان / آن سخن آفرینِ معنی دان
رونقِ تازه داد در همه جا / شیوهٔ میلی و نظیری را

هر دو انداز از کمی آید
در فن شاعری اماستی
فهم مطلب کند بغیر بیان
دل سخن عبارتش مفتون +
اوستاد سخنوران زمن ؞
از ازل بی توسط ادراک +
حرف فهمایش کند بنگاه بیان
پایهٔ فکر او بر اوج کمال +
هست از نسل خالد بن ولید
نظم کشور حسام او می داد
می رساند نسب سخن کوتاه ؞
آشکار از جبین انور او +
آنکه در معرض جلالت قدر
آنکه عبد اللطیف نام وی است
خان فرخ نهاد فرخ رای
چمن آرای گلشن ایام +
مصدر عدل و مظهر الطاف
ناظم دولت شهنشاهی ؞
شیوهٔ عدل را فروغ از وی
مملکت را بهین صلاح اندیش
در تدابیر سلطنت رایی +
صدر نام آوران کلکته ؞
حامی دین حکیم دانشمند ؞

[illegible]

دو زبان وصف کلک او شاید
طبع او قادر الکلامستی +
چون دل عاشقان ادای بتان
قلم او مصور مضمون ؞
فهم ها را سواد او روشن
هست با بکر فکر دامن چاک
حرف در کار فهم معنی دان +
رشح کلکش تمام سحر حلال
پایهٔ او ازین توان سنجید +
کشور نظم کلک این بگشاد
تیغ کلکش بسان سیف الله
شده‌های همین برادر او
می شمارند سروران صدر
فلک و روزگار رام وی است
رای او گلشن خرد پیرای
قوت افزای بازوی اسلام
پایه افراز کرسی انصاف
رونق فر داوری گاهی
پشت فضل و هنر قوی از وی
سلطنت را گزین فلاح اندیش
خوانده عقلش ارسطوی ثانی
افتخار سران کلکته ؞
همچو قدرش خیالهاش بلند

پادشاهِ جهانِ دانائے — وارثِ فضل و بذلِ آبائے
آنکه رشکِ عبیرِ انفاسش — همتِ او بلند چون نامش
هر طرف با خجسته آثارے — فیضِ او همچو حکمِ او جارے
لطفش اندازه دانِ سازشِ دل — خلقِ او ضامنِ نوازشِ دل
فطنتِ او مقنّنِ نصفت — عظمتِ او مطرّزِ شوکت
آفتابِ سپهرِ فضل و کمال — آسمانِ جهانِ جاه و جلال
در کفش بازوِ قلم راز و ره — هم ز نطقش در انجمن با شور
علم از او یافت فیضِ رنگارنگ — خاطرِ او مربیِ فرهنگ
گر رهِ امن بر جهان گیرد — عدلش از چرخ ترجمان گیرد
جاه پرداز تازه یافت از او — دولت انداز تازه یافت از او
سعیِ او عام را کفیلِ رفاه — موردِ لطفِ خاص شاهنشاه
زینتِ بزمها ز تقریرش — قوتِ عنبرها ز تحریرش
دار و از عدلِ آن خجسته صفات — فتنه چون طالعِ حسود و ثبات
یافت چون شغلِ مدح انجامی — بهرِ تاریخ نامور نامی
کرد تحریر کلکِ گوهربار — شعرِ نساخ لولوی شهوار
۱۲۷۵ھ

ایضاً

بازچون فکرِ آسمان پیما — شده از روی راز پرده کشا
سالِ دیوانِ نامیِ نساخ — یافت فکرِ گرامیِ نساخ
۱۲۸۳

ایضاً

بهرِ تاریخ باز حسب الحال — شد رقم مخبرِ محبت سال
۱۲۹۲ھ

ایضاً

باز از جوششِ بحرِ طبع قلم — سالش افکارِ نظم کرد رقم
۱۲۹۲ھ

ایضاً

به تفنن ز جوشش طبع رسا — خاطر نکته سنج معنی زا
سائل سال شد چو با صد ذوق — عقل گفتا نوید شورش شوق ۱۲۹۲

## ایضا

ای سخندان نکته سنج از او — ملک معنی ز سعی تو آباد
بسر انگشت تو قلم را ناز — حرف را بالبت هزار نیاز
ای که انفاس تو دم تقریر — می دمد جان بقالب تاثیر
شوخی گرمی دم تو کجاست — که اجابت در انتظار دعاست
بان دعائی بحضرت باری — که قبولش کند خریداری
تا بود کامیابی دانا — وجه ناکامی دل سفها
تا بود شوخی ادای سخن — بر دل اهل ذوق ناخن زن
تا بود ارمغان شهر خیال — نظمهای فصیح سحر مثال
باد بر رغم حاسدان لیام — هر دو ممدوح را زمانه بکام
کلک شان بزم معنی آرا باد — زخمه ساز ذوق دلها باد
ارمغان جسم فهم را جان باد — ارمغان سخن شناسان باد

## سرجوش صهبای خیال افروزان شمع انجمن فضل و شعور مست باده سخن طرازی میرزا محمد شیرازی متخلص بمخمور خوانزاده میرزا وصال شیرازی

بنام آنکه یادش نور جان ست — خیالش روشنی بخش بیان ست
بنام آنکه نامش ذوق جانهاست — ستایش رونق افزای زبانهاست
نخستین حرفی از هر طرفه دیوان — سپاس و شکر و حمد پاک یزدان
ستایش در خور آن بی‌مثال ست — که ذاتش برتر از وهم و خیال ست
غفور و قادر و قیوم و داناست — رؤف و رازق و حی و تواناست
سخن شاه ست و معنی کشور او — بسر نام خدا افسر او

هران بکر سخن کز اهل حالست
چو نام حق به سطر اولین ست

خداوندیکه از لطف نهانے
کریمے کز عنایتهاے بیچون

رحیمی کز و نور مهربانے
پس از شکر و سپاس پاک داور

سمند فکر بر افلاک تازد
یگانه نو گل گلزار بینش

شهے کز نور او روشن جهانست
هم اندر کنت کنزا مختفے بود

چو از انگشت او شق القمر شد
پس از نعت و ثنای فخر عالم +

بویژه سالک راه حقیقت +
خداوند کرم شاخ کز جاه

ملاذ و ملجاء اهل فضیلت
دلش گنجینهٔ مهر و مروت

تعالے الله هم از خلق نکویش +
شرف باگوهر ذاتش هم اغوش

کمالش بی نیاز از مدح و تحسین
رواج دولت و دین پیشهٔ او +

نشد یک نکته از معقول و منقول
از ان ممتاز در دانشوری شد

ز هر علمے دل داناش مخزن

به چهرش بای بسم الله چو خالست
سراسر رحمةً للعالمین ست +

بدلها چاشنی داد از معانی +
سخن را منزلت بخشید افزون

ز نطق آورد آب زندگانے ؛
چه زیبد اے دل از طبع سخنور +

ز لغت صاحب لولاک نازد ؛ +
محمد شمع بزم آفرینش

فراتر حسن گهش از لامکان ست
که او معبود را دربندگی بود

قمر از آن اشارت مفتخر شد
همان به کز محبانش سرایم +

مهین سالار ارباب طریقت
نشاید نسبتش با مهر یا ماه ؛

نمودار از رخش آیات رحمت +
مخمر باگلش لطف و محبت +

جزاک الله چه گویم وصف خویش
ظفر اندر رکابش دوش بر دوش

تعالی خالق الانسان من طین
سراسر راه حق اندیشهٔ او +

که با فکر رزینش ماند مجهول
که نقد معرفت را جوهری شد

بهر فن برترانه استاد آن فن +

چو نام نامیش عبد الغفور است    بدیوان شرف آیات نور است
مطیع حق ز عین جود باری    مطاع خلق در فرمان گزاری
ز حکمش طاغیان را پا بزنجیر    ز عدلش شیر و بز در بند نخچیر
قلم اندر کف معجز بیانش    عصا و دست موسی ترجمانش
کلامش ثانی نظم اللآلی    و یا سبع المثانی راست تالی
سخن چون با لبش دمساز گردد    مسلم عیسوی اعجاز گردد
چو بر اوراق شعری بر نگارد    بدفتر گنجی از گوهر سپارد
چو از طبع رزین بیتی نگارد    بلطفا شاخ مروارید کارد
چو از فکر بلند آرد بیانی    کند ارزان متاع مهربانی
چو مضمونی نماید زیب دیوان    شود حسان و سحبانش ثناخوان
چو سازد مطلع شایسته عنوان    گزارند از شرف بر دیده حوران
ز شیرین گفتهایش لوحش الله    مذاق قندی بخشد در افواه
چو اشعار طبعش طالب آمد    به تصنیف کتابی راغب آمد
سفینه گنجی پر از لولوی شهوار    برون آورد از طبع گهربار
یکی دریای ژرف از لعل و گوهر    مهیا ساخت از فکر سخنور
چو شد آن نقش ارژنگی بپایان    بهر جا شهره شد چون ماه کنعان
چو صیتش در جهان آوازه بگرفت    پریشان هر دلی شیرازه بگرفت
از آن رو نام نامی ارمغان کرد    که بر ارباب معنی رایگان کرد
زهی از این مصنف وه ز دیوان    که طالع شد ز مشرق ماه تابان
تعالی الله بسم الله و باسمش    که باشد جان معنی وان فدایش
اگر من مدحی از مدحش نمایم    بباید دفتری از نو سرایم
فدای آنکه با و سین و میم است    وزان پس لفظ رحمن و رحیم است
عفاک الله ازان اشعار و معنی    که باشد زهره در چرخش مغنی

